**چُورنا** - س - اسم مذکر (ہندو) آلیندہ +

**چُورَن** - ہ - اسم مذکر - ایک قسم کا سفوف جو بدہضمی کے واسطے بنایا جاتا ہے - پاچک - پھکی - پھنکی +

**چُورنا** - ہ - فعل متعدی - ٹکڑے ٹکڑے کرکے گھی دُودھ یا کسی اور رقیق چیز میں ڈبونا جیسے روٹی چُورنا +

**چُورَنگ** - ف - اسم مذکر (۱) مرشِ شمشیر کا امتحان - ضربِ شمشیر کی ایک قسم تلوار کی مشق + وُہ چیز جس پر تلوار کا ہاتھ صاف کریں +

نگاہِ یار یوں دلبر سے برابر پڑتی ہے　　پیٹ کے جس طرح چورنگ پہ تلوار پڑتی ہے (شیدا)

(۲) ایک وار میں تلوار سے چار ٹکڑے کرنا ف

قاتل نے ایک ہی ہاتھ میں چورنگ کردیا　　سینہ کہیں بدن کہیں اور دست وپا کہیں

(۳) تلوار کا وار - تلوار کا ہاتھ - تلوار کی ضرب + ف

اساں سے تازیں اور گھاؤ سے ماہی تک　　امتحان کر دیکھے اسکا تو ایک چورنگ ہے (سودا)

**چورنگ کاٹنا** - ف - فعل متعدی - تلوار کے ایک ہاتھ میں چار ٹکڑے کرنا - تلوار سے ٹکڑے ٹکڑے کرنا - ضربِ شمشیر سے برابر دو ٹوک کرنا +

بوقتِ جنگ جو چورنگ کاٹنے کو شہا　　کہ امتحان صفائے تیغ ہو منظور

بنگِ طائر بسمل زمین پر تڑپیں　　ادھر کو رات کا سایا ادھر کو صبح کا نور

**چوری** - ہ - اسم مؤنث - دُزدی - سرقہ +

**چوری اور چتراہی** - ہ - محاورہ - ایک تو چوری کرنا دوسرے حیلہ بازی دکھانا +

**چوری اور سرزوری** / **چوری اور سینہ زوری** - ف - کہاوت - سرکشی کے ساتھ چوری کرنا - اپنے قصور پر نادم ہو کر اُلٹا دوسرے کو قصوروار ٹھیرانا +

**چوری چوری** - ہ - تابع فعل - چھپے چھپے - درپردہ + ف

شوخی اُس چشمِ مست کی دیکھو　　چوری چوری حیا سے لڑتی ہے

**چوری چھپے** - ہ - تابع فعل - درپردہ - خُفیہ + چھپواں - پوشیدہ و پنہاں - چپکے سے - بےخبری کی حالت میں + ف

بات کر چوری چھپے پنہاں جو میں　　غُل مچایا اُس نے وہ دوڑو چور ہے (جرأت)

**چوری سے** - ہ - تابع فعل (۱) دُزدی اور سرقے سے (۲) چھپا کر خفیہ طور پر (۳) چپکے سے - بےخبری سے +

**چوری سے دیکھنا** - ہ - فعل متعدی - دُزدیدہ نگاہ سے دیکھنا چھپ کر دیکھنا نظر بچا کر دیکھنا +

**چوری کا گڑ میٹھا** - ہ - کہاوت - مُفت کا مال سب کو پیارا لگتا ہے +

**چوڑا** - ہ - صفت - چکلا - فراخ - کشادہ - وسیع + بین - عریض - پہناور +

**چُوڑا** - ہ - اسم مذکر (۱) ہاتھی دانت یا لاکھ وغیرہ کی چوڑیوں کا جوڑا (۲) ایک قسم کا زیور (۲ - پورب) (دیکھو ڈھڑوا) (۳ - گنوار) خاکروب - حلال خور - مہتر - بھنگی - چوہڑا +

**چوڑا کردینا** - ہ - فعل متعدی - عو - گیلا کردینا - بھگو دینا - چھلا کردینا جیسے مُوت مُوت کر بچے نے چوڑا کردئے +

**چوڑان** - ہ - اسم مؤنث - چوڑائی - عرض - پہنائی - فراخی - وسعت +

**چوڑانا** - ہ - فعل متعدی - عریض کرنا - پھیلانا - فراخ کرنا - کشادہ کرنا +

**چوڑاؤ** - ہ - اسم مذکر - پھیلاؤ - پاٹ - عرض - وسعت +

**چوڑائی** - ہ - اسم مؤنث - دیکھو (چوڑان) +

**چوڑی** - ہ - اسم مؤنث (۱) حلقۂ دست - دست برنجن - لاکھ کانچ یا سونے چاندی وغیرہ کے حلقے جو سہاگن عورتیں اکثر ہاتھ میں پہنا کرتی ہیں (۲) وہ پیچ جو کسی پُرزے میں کٹے ہوئے ہوں اُن میں سے ہر ایک کو چوڑی کہتے ہیں (۳ - گنوار) مہترانی - خاکروبن - بھنگن - چوہڑی (۴ - صفت - عو) نازک - بودی - وہ چیز جو ادنیٰ سی ضرب سے ٹوٹ جائے - اس جگہ کانچ کی چوڑی سے مراد لیکر یہ معنی عورتوں نے لگائے ہیں +

**چوڑی کی مثال** - یا - مانند - ف - صفت - نہایت نازک - بودا +

**چوڑیا** - ہ - اسم مذکر - ایک قسم کا دھاری دار کپڑا +

**چوڑی دار پائجامہ** - ف - اسم مذکر - وہ تنگ پائجامہ جس کی موریاں لمبی ہونے سے گھٹنوں پر سلوٹیں پڑتی ہیں +

**چوڑیاں** - ہ - اسم مؤنث - چوڑی کی جمع +

**چوڑیاں بڑھانا** - ہ - فعل متعدی - عو - چوڑیاں اُتارنا - چوڑیاں اتار رکھنا

**چوڑیاں پہننا** - ہ - فعل لازم (۱) ہاتھوں میں چوڑیاں ڈالنا (۲) عورت بنکر پردہ میں بیٹھنا - عورت بننا - عورت کا بھیس لینا - نامردی اختیار کرنا (طنزاً) جیسے چوڑیاں پہنکر گھر میں بیٹھ جاؤ یا چوڑیاں پہن لو (۳ - عوام ہنود) نکاح ثانی کرنا جیسے دیور پر چوڑیاں پہن لیں + (یہ رسم ہندوؤں کے اُن فرقوں میں ہے جو برہمن بنیوں اور کھتریوں کے علاوہ ہیں) +

**چوڑیاں پہنانا** - ہ - فعل متعدی - (ہنود - عو) (نکاح ثانی کرنا) (۲) بیوہ عورت کی شادی کرنا +

چوڑا - ہ - اسم مذکر - مویشی کے گوبر پیشاب وغیرہ سے تر تبر بھیگی ہوئی کیچڑ (۲ - صفت) گیلا - بھیگا ہوا +

**چُوڑیاں ٹھنڈی کرنا** - ہ - فعلِ مُتعدّی - چُوڑیاں توڑنا - (دو موقعوں پر بولتے ہیں ایک تو لڑائی جھگڑے یا غصّے کی حالت میں جب عورتیں یوہ توڑ ڈالتی ہیں دُوسرے جس وقت عورت بیوہ ہو کر سُہاگ بڑھاتی ہے اُس حالت میں چُوڑیاں توڑنا کہتے ہیں مگر اِس موقع پر یہ لفظ زبان پر لانا فالِ بد خیال کیا جاتا ہے - (ہنی ہندوؤں میں یہ رسم ہے)

**چُوڑیاں ٹھنڈی ہونا** - ہ - فعلِ لازم - چُوڑیاں ٹوٹنا - کسی صدمہ یا ضرب سے چُوڑیوں کا ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا +

**چُوزَہ** - ف - اِسم مذکّر (عام لوگ عموماً چوجہ بولتے ہیں) ۱ - مُرغی کا بچہ - پٹھا - پٹھہ (۲) نوعمر اور خورد سال آدمی + چھیا - جوان لڑکی +

**چُوزہ باز** - ف - اِسم مؤنّث (بازاری) کسبی جو بچّوں سے زیادہ رغبت رکھے - لونڈوں باز - لونڈوں سے فعلِ بد کرانے والی +

**چَوسَٹھ** - یا - **چَونسٹھ** ہ - صفت - چار اُوپر ساٹھ - تین بیسی اور چار - شصت و چہار - ۶۴ +

**چَوسَر** - ہ - اِسم مؤنّث (۱) نرد بازی - پچیسی - چوسر اور پچیسی میں اِتنا فرق ہے کہ یہ پانسوں سے کھیلی جاتی ہے اور وُہ کوڑیوں سے (۲) بساط جیسے گوٹیں رکھی جاتی ہیں - مثلاً چوسر بچھانا +

**چوسرباز** - ف - اِسم مذکّر - چوسر کا کھلاڑی - نرد باز + ع

ہم تو کیا کٹ گئے ہیں دیکھنے والے کھلسر      تیغ سی چھال اُس محبوب چوسر بازکی (ناسخ)

**چُوسنا** - ہ - فعلِ مُتعدّی (۱) کیمیں کا ترجمہ - چچوڑنا - جذب کرنا - سُڑکنا - پینا + دُودھ پینا (۲) نچوڑنا - عرق نکال لینا +

**چُوغَہ** - ت - اِسم مذکّر - جبا - لبادا - جُبّہ - ایک قسم کا مُقتدبہ لباس +

**چُوک** - ہ - اِسم مؤنّث (۱) بُھول - خطا - سہو - قصُور - فراموشی (۲) ایک قسم کے کھٹے ساگ کا نام + ایک کھٹی چیز کا نام جو لیمُو سے بنتی ہے (۳) ترش - نہایت کھٹا + ع

وئی ہے (وا تو مری خاطر جو بنا کر      کہانی نہیں جاتی ہے یہ وہ چوک ہے دانی (رنگین)

**چَوک** - ہ - اِسم مذکّر (۱) مُربّع - مُربّع میدان (۲) صحن وسیع - انگنائی (۳) وُہ بڑا بازار جس کے چار راستے ہوں - چارسُو - (۴) سامنے کے چار دانتوں کی تنی جس میں اُوپر کے ہوں خواہ نیچے کے جن کو چوکا بھی کہتے ہیں +

**چَوکا** - ہ - اِسم مذکّر (۱) اگلے چار دانتوں کی لڑی (۲) مستطیل مربّع شکل پل مُربّع پتھر - چوکور سِل (۳) ہندوؤں کے رسوئی پکانے اور کھانے کا مقام (۴) چار یکساں چیزیں جو باہم پیوستہ اور برابر کی ہوں جیسے چوکیوں کا چوکا وغیرہ -



(۵) ایک قسم کا موٹا کپڑا جس سے مکان کا فرش بناتے ہیں (۶) ایک قسم کا برتن (۷) ایک پیاز کا نام +

**چُوکا** - ہ - اِسم مذکّر - ایک قسم کے کھٹے ساگ کا نام +

**چُوکڑ** - ہ - اِسم مؤنّث (پُورب) بھُوسی - چوکر +

**چوکڑ** - ہ - صفت - اچھا - نادر - عُمدہ +

**چَوکڑی** - ہ - اِسم مؤنّث (۱) جست آہو - ہرن کی کلانچ - زغند - پھلانگ - گنبد آہو (۲) چار گھوڑوں کی بگھی (۳) ایک زیور کا نام (۴) عدد - حد بست +

**چوکڑی بھرنا** - ہ - فعلِ مُتعدّی - ہرن کا کلانچیں مارنا - زغند لگانا - پھلانگ مارنا - کُودنا - اُچھلنا - اُڑنا +

**چوکڑی بھول جانا** - ہ - فعلِ لازم - ہست پٹا جانا - گھبرا جانا - حواس باختہ ہو جانا - ہوش نہ رہنا + ع

وہ کیا ہوش ربا ہیں تری آنکھیں ہیہات      چوکڑی کیا کہ ہرن راہِ ختن بھول گئے (ناسخ)

**چوکس** - ہ - صفت (۱) ہوشیار - خبردار - سُرتا - چوکنا (۲) تول میں پُورا ٹھیک - کامل الوزن (۳) سپرد - حوالہ +

**چوکس رہنا** - ہ - فعلِ لازم - خبردار رہنا - ہوشیار رہنا - بیدار رہنا - نگہبان رہنا +

**چَوکسی** - ہ - اِسم مؤنّث - خبرداری - ہوشیاری - پاسبانی - نگہبانی - احتیاط - چوکیداری

**چُوکنا** - ہ - فعلِ لازم (۱) بھُولنا - غلطی کرنا - خطا کرنا - سہو ہونا جیسے چُوکا سو گیا (۲) باز آنا - باز رہنا جیسے وُہ بڑوں کے سامنے بھی نہیں چُوکتا (۳) نشانہ پر نہ بیٹھنا - نشانہ نہ لگنا +

**چَونکنا** - یا - **چَونکنا** - ہ - فعلِ لازم - ڈرنا - خوف کھانا - مُتوحّش ہونا - نیند میں اُچھل پڑنا + بدکنا - بھڑکنا (اہلِ دہلی نُون غُنّہ کے ساتھ بولتے ہیں) +

**چَوکنّا** - ہ - صفت - (چو + کنّا) ہوشیار - خبردار - سُرتا + بیدار مغز - باخبر - دُور اندیش - چوکس +

**چوکنّا ہونا** - ہ - فعلِ لازم - ہوشیار ہونا - چھٹنا - بیدار ہونا + بھڑکنا - بدکنا + تیز ہونا +

**چَوکُونڑ** - ہ - صفت (۱) مُربّع - چوگوشہ - چوکور (۲) - (طرافتاً) فربہ اندام - نہایت موٹا آدمی +

**چُوکھا** - ہ - صفت (۱) خالص - کھرا - بے غش - بے میل - اصل - صاف (۲) اچھا - خوب (۳) عُمدہ - نادر - پسندیدہ +

**چَوکھَٹ** - ہ - اِسم مؤنّث - چوبِ آستانہ - دروازہ کی چار لکڑیاں جن میں پٹ

لگائے جاتے ہیں۔ دہلیز۔ عتبہ +

**چوکھٹا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ آئینے کا گھر۔ وہ چار لکڑیاں جنمیں آئینہ جڑا جاتا ہے۔ ڈھانچا۔ تصویر یا کتبہ وغیرہ کا فریم +

**چوکھونٹ**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) چاروں طرف۔ چودیس (۲) دُنیا۔ عالم۔ آفاق (۳۔ تابع فعل) ہر طرف۔ ہر سمت +

**چوکھونٹا**۔ ہ۔ صفت۔ چارگوشہ۔ چارپہلو۔ مربع +

**چوکی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) چھوٹا تخت۔ کرسی (۲) پہرا۔ پاسبانی (۳) اسٹیشن۔ پڑاؤ (۴) باری۔ ساو سوار جیسے آج بادشاہ کے ہاں اُن کی چوکی ہے (۵۔ لشکری) کسی صاحب لوگوں یا پیروں کے پاس شب باشی کو جانا (۶) خدمت سیوا۔ نوکری (۷) نیاز۔ نذر۔ فاتحہ۔ بھینٹ (۸) شگل۔ پیر۔ جادو۔ ٹونا (۹) قوالوں کا گروہ (۱۰۔ ہندو) گلے کے ایک طلائی زیور کا نام جسے پدری بھی کہتے ہیں۔ یہ زیور گنٹھی سے مشابہ مگر چوکس ہوتا ہے +

**چوکی بٹھانا**۔ ہ۔ فعل متعدی (۱) پہرا بٹھانا + حراست میں کرنا۔ نگہبانی کرنا۔ محافظ بٹھانا

وہاں سے جاتے ہو جو گھر کو تو دیکھ لو سہرے ایک سپاہی کی چوکی کو بٹھا جاتے ہو دیکھئے۔

(۲) جادو کرنا + پیر بٹھانا۔ مؤکل بٹھانا +

**چوکی بھرنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ عو۔ (۱) باری باری سے پہرا دینا۔ اپنے اپنے وار سے جاگنا (۲) دیوی دیوتا کے استھان پر جاکر بھینٹ چڑھانا۔ اولیا اصفیا شہیدوں کے مزار پر نوچندی جمعرات کو جاکر عقدہ کشائی کی مُراد مانگنا۔ نیاز دلانا +

گرتری سنگِ شرت میں گُزرتا عاشق چوکیاں جاکے زدرگاہ پہ بھرتا عاشق دکمت،

**چوکی پر جانا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ تھانہ جانا۔ حیثیت تھانے میں جانا ... بیٹھے ہیں،

**چوکی جانا**۔ ہ۔ فعل متعدی۔ کرسی جانا۔ کرسی پر جانا +

چوکیاں باقی ہے رہے ہے بیٹھا ہوگیا شتر کی ڈاڑھی پہ گرچھو کا بسیرا ہو گیا راست

**چوکی خانہ**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ مکان جہاں اُمرا کے مدارج اور عتاب دینی اپنی حاضر باشی پر موجود ہو کر بیٹھتے ہیں +

**چوکی دینا**۔ ہ۔ فعل متعدی (۱) پہرا دینا۔ پاسبانی کرنا۔ نگہبانی کرنا (۲) کرسی دینا۔ کرسی پر بٹھانا +

**چوکیدار**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ پاسبان۔ نگہبان۔ محافظ۔ نگراں۔ پہریدار۔ سپاہی +

**چوکیدارا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ حق پاسبانی۔ چوکیداروں کا ٹیکس +

**چوکیداری**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) پاسبانی۔ نگہبانی۔ محافظت (۲) چوکیداری کی بابت کا ٹکس + حق پاسبانی۔ وہ چندہ جو نگرانی کی بابت دیا جائے (۳) محافظ کا کام + چوکیداری کا کام +



**چوگا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ پرندوں کی غذا۔ دانہ +

**چوگا بدلنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ دانہ بدلی کرنا۔ خوراک بدلنا۔ دانہ بدلنا +

**چوگان۔ یا چوقان**۔ ف۔ اسم مذکر (۱) گیند کا بلا۔ بگی کا ڈنڈا۔ وہ ڈنڈا جو سر کی طرف سے کج ہو۔ چوب نقارہ۔ فولادی گیند اُچھالنے کا سرکج بلا۔ کرکٹ (۲) ایک قسم کا گیند کا کھیل۔ گھوڑے پر چڑھ کر کھیلنے کی کھیل۔ پولو +

**چوگان کھیلنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ گیند بلا کھیلنا۔ گھوڑے پر چڑھ کر کھیلنے کا کھیل۔ پولو +

**چوگڈا**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) وہ مقام جہاں چار گاؤں کی حدیں ملیں (۲) چار لکڑیوں کا کھیل۔ عام چار چیزوں کا میل +

**چوگڈی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ بانس کی پتلی کھپچیوں سے جو جانور پکڑنے کی ایک قسم کی کل بناتے ہیں اُسے چوگڈی کہتے ہیں +

**چوگرد**۔ ف۔ تابع فعل۔ گرداگرد۔ چاروں طرف۔ آس پاس +

**چوگگا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ گل چار برگ۔ چار پنکھڑی کا پھول +

بہار عالمِ امکاں نہایت بے حقیقت ہے عیاں کو ہم یک چوگگا ہے باغ فانی کا (بحر)

**چوگنا**۔ ہ۔ صفت (چو + گنا) چار چند +

**چوگوشیا**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) چارگوشہ کی ٹوپی (۲) ترکی گھوڑا +

**چوگھرا**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) چار خانوں کا سونے یا چاندی کا پان تمباکو وغیرہ کا بکس (۲) بچوں کے کھیلنے کا ایک چار ٹکیوں کا ظرف جو اکثر دیوالی میں بکتا ہے (۳) ساچق کی آرایش کی وہ ٹھلیاں جو ایک ایک ٹکی پر چار چار بوئے دغیرہ سے بھری ہوئی رکھی جاتی ہیں (۴) سپید بڑی الائچی۔ جو بیل چھوٹی الائچی +

**چول**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) وہ چھید جس میں کواڑ پھرتا ہے + وہ چھید جس میں دوسری لکڑی ملائی جائے (۲) پاشندر۔ لکڑی کا وہ سرا جو دوسری لکڑی میں داخل کیا جائے (۳) جوڑ۔ تختی۔ بند جیسے پہنتے پہنتے چولیں ڈھیلی ہو گئیں

**چولا**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) جسم۔ قالب۔ دیہ (۲) ایک قسم کی پوشاک جو اکثر فقیر لوگ پہنا کرتے ہیں (۳) چولی۔ کُرتے کا بالائی حصہ +

**چولا بدلنا**۔ ہ۔ فعل متعدی (ہندو) قالب بدلنا۔ ایک قالب سے دوسرے قالب میں جانا۔ ایک جسم سے دوسرے جسم میں حلول کرنا + چولا یک بدلی

**چول**

کرامت ہے جو مرتاضوں کو حاصل ہوتی ہے +

**چولا چھوٹنا** - ۱ - فعل لازم - قالب چھوٹنا + پران چھوٹنا - مرنا - انتقال کرنا +

**چَولائی** - ۱ - اسم مؤنث - ایک قسم کا ساگ جو سرخ یا سبز ہوتا ہے - لال ساگ +

**چُولہا** - ۱ - اسم مذکر - دیگدان - دیگپایہ - اجاغ - آتشدان - آگ کے رہنے کی جگہ +

**چولہا پھونکنا** - ۱ - فعل متعدی (دستانہ یا منہ سے پھونک مار کر گرم کرنا - آگ سلگا کر روٹی پکانا + روٹی پکانا +

**چولہے آگ نہ گھڑے پانی** - ۱ - (کہاوت) اس نہایت مفلس کے حق میں بولتے ہیں جسے کھانے پینے کو میسر نہ ہو +

**چولہے میں پڑے | چولہے میں جائے** - ۱ - محاورہ مؤ - (۱) آگ لگے - خاک میں ملے - اُجڑ جائے (۲) ہمیں اُس سے کچھ سروکار نہیں - پروا نداریم - بلا سے +

**چُولی** - ۱ - اسم مؤنث (۱) انگرکھے کے دامن سے اوپر کا حصہ - اوڑھنے کے وسط کا حصہ (۲) (گنوار) انگیا +

**چولی دامن کا ساتھ** - ۱ - محاورہ - لازم ملزوم - قریبی ساتھ - وہ آدمی یا دو چیزیں جو ہمیشہ ایک دوسرے کے ساتھ رہیں +

**چولیں ڈھیلی ہونا** - ۱ - فعل لازم - زیادہ کام کرنے یا چلنے پھرنے سے تھک کر چور چور ہو جانا +

**چُوما** - ۱ - اسم مذکر (گنوار) بوسہ + بشو - قُبلی + چُمّی +

**چُوما چاٹی** - ۱ - اسم مؤنث - بوس و کنار - اختلاط - ناز و نیاز - رنگ رس +

**چَوماسا** - ۱ - اسم مذکر - برسات کے چار مہینے - برسات - برکھا - برشکال +

**چوم چاٹ کے چھوڑنا** - ۱ - فعل متعدی (۱) پینے کا یا اور تصرف سے باہر چیز کو بوسہ دیکر ادب کے خیال سے باز آنا - سلام کرنا - ہاتھ اٹھانا ۔
بھلے نکلے جیسے میر کے روٹے پتھر ، چوم کر رہا ملک میں سب کچھ چھوڑ دانتا
(۲) کام بنا کر چھوڑنا +

**چَومکھ** - ۱ - اسم مؤنث (صحیح چو + مکھ) چار بتی کا چراغ - وہ چراغ جس کے چار طرف بتی روشن کریں اس میں آٹے کا ہو یا دھات کا +

**چومکھ جلانا** - ۱ - فعل متعدی - منت کا چراغ جلانا - صدقہ یا نیاز کا چراغ جلانا +

**چَومکھا** - ۱ - صفت (۱) چار منہ کا (۲) اسم مذکر - چار بتی کا چراغ (۳) پٹا بازی کا وہ ہاتھ جو چاروں طرف اس طرح پھیرا جائے کہ کسی طرف سے حریف کا ہاتھ نہ پہنچ سکے (۴) وہ پھکیت یا بازیگر جو اکیلا چار کو جواب دے +

**چوں**

**چونکھنی** - ۱ - اسم مؤنث - ہندوؤں کی ایک دیوی کا نام + ایک درخت کا نام

**چُومنا** - ۱ - فعل متعدی (۱) بوسہ دینا - کسی بزرگ کے مزار کو ہاتھ یا منہ لگانا (۲) پھسلانا - جی لینا + پیار کرنا - پچکارنا - چمکارنا (۳) ادب یا تعظیم دینا +

**چومنا چاٹنا** - ۱ - فعل لازم (۱) چوما چاٹی کرنا - بوس و کنار کرنا - پیار کرنا (۲) خوشامد درآمد کرنا - منت پتو کرنا +

**چَومنزلا** - ۱ - اسم مذکر - چار منزل کا مکان - وہ اونچا مکان جس کے اوپر تک چار درجے ہوں +

**چومیخا کرنا** - ۱ - فعل متعدی - چت یا اوندھا ڈال کر چاروں ہاتھ پاؤں میخوں سے باندھ کر سزا دینا - چار میخ کردن کا ترجمہ +

**چَون** - ۱ - اسم مذکر (گنوار) آٹا - آرد + چُون +

**چُوں** - ۱ - اسم مؤنث - آواز گوز + چڑے وغیرہ کی آواز +

**چوں نکرنا** - ۱ - فعل لازم - بھاپ نہ نکالنا - اُف نکرنا - کچھ نہ بولنا - بات نکالنا - چپ چاپ کوئی کام کر دینا - انکار نہ کرنا +

**چَون** - ۱ - صفت - چار اوپر پچاس - پنجاہ و چہار - ۵۴ +

**چُونا** - ۱ - اسم مذکر (۱) آہک - بیلس - قلعی - سفیدی - وہ پتھر یا کنکر جو کٹھیلوں میں پکا لیا جائے (۲) صفت (تیز مُنہ - مکر کشاس کی تیزی پر اطلاق ہوتا ہے جیسے کھٹا چونا +

**چونا لگانا** - ۱ - فعل متعدی (۱) ذک دینا - ذلیل و خفیف کرنا - چکمہ دینا (۲) عورتوں میں دستور ہے کہ جب کسی کی چیز جاتی رہتی ہے تو وہ سہرے میں چونا لگا دیتی ہے تاکہ لینے والا اندھا ہو جائے +

**چَونپ** - ۱ - اسم مؤنث (۱) شوق - چاؤ - خواہش - اُمنگ - [illegible] (۲) سونے کی کیل جو اکثر ہندو دانتوں میں زینت کی غرض سے لگاتے ہیں (۳) ضد - ہٹ +

**چونپ دینا** - ۱ - فعل متعدی - بڑھاوا دینا + کسی کام پر آمادہ و مستعد ہونا
[illegible]

**چونترا** - ۱ - اسم مذکر - چبوترہ - دیکھو (چبوترا) +

**چونتیس** - ۱ - صفت - چار اوپر تیس - سی و چہار - ۳۴ +

**چونچ** - ۱ - اسم مؤنث (۱) منقار - پرندوں کا منہ (۲) نوک - سرا (۳) (زبان) [illegible] باتوں کی لڑائی + [illegible] دو دو چونچیں ہو گئیں +

**چونچ سنبھالو**۔ ۔ (محاورۂ عام) زبان سنبھالو۔ بدزبانی نہ کرو +

**چونچ مارنا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ ٹھونگ مارنا۔ بقلب زنی کرنا (۲) بیہودہ کہنا۔ واہی تباہی زبان سے نکالنا +

**چونچال**۔ ۔ صفت۔ مو۔ (۱) ہوشیار۔ چالاک۔ مستعد۔ چست جیسے جیسا پڑھی تھی ویسی ہی چونچال ہوگئی (۲) تیا پانچہ + سیانا۔ سمجھدار جیسے بچہ دن بدن چونچال ہوتا گیا +

**چونچلا**۔ ۔ اسم مذکر۔ ناز و نخرہ۔ غنج و دلال۔ ناز و کرشمہ +

**چوں چوں**۔ ۔ اسم مؤنث (۱) چڑیوں کی آواز ؎

صبح سویرے چڑیاں چوں چوں چوں چوں کرتی ہیں
چوں چوں چوں چوں کیا دیکھو چوں چوں کرتی ہیں (نظیر)

(۲) کمال کے چلنے کی آواز۔ نئے جوتے کی آواز (۳) ایک کھلونے کا نام جو کھینچنے سے اس طرح کی آواز نکالتا ہے +

**چوندھ**۔ ۔ اسم مؤنث۔ خیرگی +

**چوندھیانا**۔ ۔ فعل لازم۔ ترمرانا۔ چکاچوند ہونا۔ خیرہ چشم ہونا۔ چکرا جانا یا کسی چیز کو دیکھکر آنکھوں کا جھپک جانا ؎

چوندھیا کر ابھی گرتے ہیں فلک پیتا ہے — کیوں بدن زیر فلک کرتے ہو عریاں پیارے (ناسخ)

(۲) حیرت زدہ ہونا۔ متحیر ہونا (۳) گھبرا جانا۔ حواس باختہ ہو جانا +

**چونڈا**۔ ۔ اسم مذکر۔ عو (۱) سر۔ مونڈ۔ منڈ یا (۲) چوٹی۔ جھونٹا۔ وہ بال کا کچھا جو عورتیں سر پر لاکر باندھ لیتی ہیں (۳) پرندوں کی چوٹی۔ وہ چند پر جو پرندوں کے سر پر ابھرے ہوئے ہوتے ہیں (۴) کچا گنواں +

**چونڈے پر ڈولا اچھلنا**۔ ۔ فعل لازم۔ سوکن بنکر آنا۔ سوکن بننا (یہ اصطلاح خاص لکھنؤ میں بولی جاتی ہے اس لفظ کے معنی ہیں کہ نئی دلہن کا ڈولا پہلی جورو کے سر پر رکھنا یعنی پہلی بیوی کے ہوتے دوسری بیوی کا نکاح میں آنا جیسے ان بیوی کا بھی ایک دفعہ پہلے چونڈے پر ڈولا اچھل چکا ہے یعنی میری سوکن بن چکی ہیں) +

**چونر**۔ ۔ اسم مؤنث۔ گنگاری رنگ برنگ کا رنگا ہوا دوپٹہ۔ چنری چوندر +

**چونری**۔ ۔ اسم مؤنث۔ مورچھل + مگس ران +

**چونڑی**۔ ۔ اسم مؤنث۔ دیکھو (چنری) +

**چونسٹھ**۔ ۔ صفت۔ چار اوپر ساٹھ۔ شصت و چہار۔ ۶۴ +

**چونسٹھ کھمبا**۔ ۔ اسم مذکر۔ دہلی کی دو مشہور عمارتوں کا نام جن میں سے ایک نظام الدین میں جس کے اندر مرزا عزیز کوکلتاش خاں کا مدفن ہے۔ سنگ مرمر کی



بنی ہوئی ہے ۶۴ ستونوں پر موجود ہے اسکی تعمیر ۱۰۳۳ ہجری میں ہوئی دوسری عمارت خراب حالت میں ترکمان دروازہ کے باہر ہے +

**چونک**۔ ۔ اسم مؤنث۔ رمیدگی۔ وحشت۔ بھڑک۔ چمک۔ جھجک +

**چونک اٹھنا**۔ ۔ فعل لازم۔ (۱) دفعتہً گھبرا کر جاگ اٹھنا۔ سوتے سوتے اچھل پڑنا (۲) بھونچکا ہو جانا۔ ہوشیار ہو جانا۔ بھڑک جانا + گھبرا جانا۔ متعجب ہو جانا +

**چونک پڑنا**۔ ۔ فعل لازم۔ دیکھو (چونک اٹھنا) +

**چونکنا**۔ ۔ فعل لازم (۱) سوتے سوتے جاگ پڑنا (۲) بدکنا۔ بھڑکنا۔ رمیدہ ہونا۔ کودنا (۳) ہوشیار ہونا۔ جاگنا۔ بیدار ہونا۔ بھونچکا ہونا (۴) گھبرانا۔ ہکا بکا ہونا۔ حیرت میں ہونا +

**چونکہ**۔ ف۔ حرف شرط۔ کیونکہ۔ اسلیے کہ۔ اس واسطے کہ +

**چونگا**۔ ۔ اسم مذکر (پورب) ۱۔ خوشامد درآمد۔ تو تو مَیں مَیں۔ چاپلوسی + چرب زبانی۔ فریب (۲) بانس کا ٹکڑا۔ نلوا +

**چون و چرا**۔ ف۔ اسم مذکر۔ حیل و حجت۔ بحث و تکرار۔ رد و بدل۔ رد و کد۔ جرح و قدح +

**چونی**۔ ۔ اسم مؤنث۔ دال کا برادہ۔ وہ موٹا موٹا آٹا جو دال دلنے میں نکلتا ہے +

**چونی بھی کہے مجھے گھی سے کھاؤ**۔ ۔ کہاوت (یعنی ادنیٰ آدمی بھی بڑوں کی برابری کرنے کا لیاقت سے بڑھکر تعظیم کا طالب ہونا۔ نااہل ہوکر اہل میں داخل ہونا) +

**چونی**۔ ۔ اسم مؤنث۔ پاولا۔ روپیہ کا چوتھا حصہ۔ چار آنے۔ وہ چاندی کا سکہ جو چوتھائی روپیہ میں چلے (۲) چوتھا حصہ۔ چارم جیسے چونی کا شریک +

**چوبے نوالیاں**۔ ۔ اسم مؤنث۔ ایک قسم کی ڈومنیاں جو بچہ پیدا ہونے میں نیگ لینے کو آتی اور بدھائی لیکر چلی جاتی ہیں +

**چوہا**۔ ۔ اسم مذکر (۱) موسا۔ موش۔ فار + گھر تش (۲) ناک کا سوکھا رینٹ۔ ناک کا میل +

**چوہا سے کپڑے**۔ ۔ اسم مذکر۔ نہایت میلے کپڑے میلے کچیلے کپڑے +

**چوہان**۔ ۔ اسم مذکر۔ راجپوتوں کی ایک ذات +

**چوہترا**۔ ۔ اسم مذکر۔ پارہ۔ چپاتا +

**چوہتر**۔ ۔ صفت۔ چار اوپر ستر۔ ہفتاد و چہار۔ ۷۴ +

**چَوہَٹّا** - ہ - اِسم مذکر (پُورب) (۱) چوک - وُہ بازار جس کے چاروں طرف راستہ ہو (۲) وُہ جگہ جہاں چار دُکانیں ہوں +

**چُوہڑا** - ہ - اِسم مذکر (گنوار) خاکروب - بھنگی - حلالخور +

**چُوہڑی** - ہ - اِسم مؤنث - خاکروبن - بھنگن - حلالخوری +

**چُوہی** - ہ - اِسم مؤنث - (گنوار) چوہیا - چوہا کی تانیث +

**چُوہیا** - ہ - اِسم مؤنث - دیکھو (چوہی) +

**چُوہیا سے دانت** - ہ - اِسم مذکر - چھوٹے چھوٹے دانت - دندان مُوش +

**چُوہے کا بچّا بھی نہ ہونا** - ہ - فعل لازم - نام کو اولاد نہ ہونا - لڑکا بالا نہ ہونا - بے اولاد ہونا +

**چُوہے دَنتی** - ہ - اِسم مؤنث عورتوں کے ایک دستی زیور کا نام جس کے دانے چوہے کے دانتوں سے مُشابہ ہوتے ہیں + کنگن +

**چُوبَیا** - ہ - اِسم مذکر - پانی کے پاس کا وہ گڑھا جس میں پانی بھر بھر کر ٹھیر جائے + سلع آب مجازا +

**چِہ** - ف - حرفِ اِستفہام - کیا +

**چہ خوش** - ف - کلمہ طنز - کیا خُوب - واہ کیا کہنا ہے - کیا بات ہے - کمرے آئے - خاصے آئے +

**چہ خوش چرا نباشد** - ف - کلمۂ طنز - ہاں کیوں نہو - کیا کہنے ہیں - بے شک اِسی قابل ہو +

جب یہ کہا کہ مجھ کو تُجھے ملنے کا ہے اِشتیاق بعید
اک بار وُہ کِھلکِھلا کے رنگین بولا کہ چہ خوش چرا نباشد

**چہ معنی** - ف + ع - اِستفہام - کیا باعث - کیوں کیا بات - کیا وجہ - کیا سبب - کس لئے +

**چہ معنی دارد** - ف + ع - اِستفہام - کیا سبب ہے - کیا وجہ - کیا باعث ہے

**چَہ** - ف - اِسم مذکر (۱) چاہ کا مُخفف - کُنواں - گڑھا (۲) وُہ پُل جو دریا کے کنارے سے کشتی تک آسانی سے سوار ہوجانے کے واسطے بنا دیتے ہیں (۳) پُل کے دونوں سرے +

**چِھِہ** - ہ - صفت - شَشْ - ستّہ - تین اور تین - ۶ +

**چھاپ** - ہ - اِسم مؤنث (ہندو) مُہر - ٹھپّا + نِشان - چِہنہ - علامت + دھات کا چھاپہ جس سے چندن لگا دیا جاتا ہے +

**چھاپ لگانا** - ہ - فعل متعدی - مُہر لگانا - ٹھپّا لگانا +



**چھاپا** - ہ - اِسم مذکر (۱) مُہر - ٹھپّا (۲) وُہ نِشان جو ہندو جاتری دُوارکا اور تیرتھوں میں جاکر اپنے بازوؤں اور کندھوں پر لگواتے ہیں (۳) چھاپنے کا آلہ - قالب طبع (۴) مطبوع - چھپا ہوا (۵) شبخون - رات کو غنیم پر چڑھکر قتل عام کرنا (۶) تجارت کے مال کا وُہ نِشان جو محصول لے لینے کی علامت ہے (۷) لکھنؤ) وُہ نِشان جو ہندو میں مسلک یعنی طباق نذر یا گھر کی دیوار پر شادی کے وقت لگا دیتی ہیں (۸) نقشہ - صُورت - تصویر - تمثال + ع

سودا نہ جگ ہے کچھ جو تری زیبائی کا جانا گُل میں ہے چھاپا تری رعنائی کا (۹) سانچا ڈھالنے کا ظرف (۱۰) مُہر خرمن - چاک - کھلیان پر چھاپا لگانا علامت (۱۱) مطبع - چھاپہ خانہ +

**چھاپا مارنا** - ہ - فعل متعدی - شبخون مارنا + ع

بے خبر قتل کیا شب کو صفِ مژگاں نے - چھپ کے نیچ بُتِ بیرحم نے چھاپا مارا (برق)

**چھاپنا** - ہ - فعل متعدی - مُہر لگانا + نقش کرنا + ٹھپّا اُٹھانا + طبع کرنا + نِشان کرنا + شائع کرنا - پھیلانا + مشہور کرنا + ڈھانکنا - چھپانا + بیاہ کی رسم میں مکان کی دیواروں کو صندل کے نِشانوں سے آراستہ کرنا +

**چھاپے خانہ** - ہ - اِسم مذکر - مطبع - کتابوں کے چھاپنے کا کارخانہ +

**چھاپے خانہ والا** - ہ - اِسم مذکر - مطبع والا - چھاپے خانہ کا مالک + ملازم مطبع +

**چھاتا** - ہ - اِسم مذکر (گنوار) (۱) بڑی چھتری - چھتر - چتونیں (۲) چھاتی - سینہ - سینہ کُشادہ - سینہ سپار +

**چھاتی** - ہ - اِسم مؤنث (۱) سینہ - صدر (۲) چُوچی - پستان + چھتی (۳) جرأت - حوصلہ - دل گُردہ جیسے بڑی چھاتی کی (۴) اِستقلال - مضبُوطی - اِستحکام (۵) سخاوت - فیاضی +

**چھاتی اُمنڈ آنا** - ہ - فعل لازم - ع - دل بھر آنا - درد یا غم کے باعث رونا آجانا + چھاتی اُبھر آنا +

**چھاتی بھر آنا** - ہ - فعل لازم - ع - (۱) آنسو بھر آنا (۲) چھاتی کا پُرگوشت ہوجانا - چھاتی اُبھر آنا (۳) رحم آنا - ترحم آنا - دل کُڑھنا - ترس آنا (۴) چھاتی میں دُودھ بھر آنا - مادری محبت کے باعث دُودھ اُتر آنا +

**چھاتی بھر جانا** - ہ - فعل لازم گھوڑے کے سینہ میں لہُو کا اکٹھا ہوجانا +

**چھاتی بیٹھ جانا** - ہ - فعل لازم کھانسی یا زکام سے آواز کا بھاری پڑ جانا +

**چھاتی پتھر بنجانا** - یا - ہونا - ہ - فعل لازم - ع - دل کا سخت ہوجانا - رحم نہ رہنا - کٹھور ہوجانا +

**چھاتی پر پتھر رکھنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ سخت دلی اختیار کرنا۔ دل سخت کرنا + صبر کرنا +

**چھاتی پر پھرنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ ہر وقت سینے پہ پھرنا۔ ہر وقت یاد آنا۔ (جب کوئی کچھ حال کا سہا ہوا ہوتا ہے اور اس کو برابر یاد آتا ہے تو اس موقع پر یہ فقرہ کہتی ہیں) +

**چھاتی پر چڑھ کر ڈھائی چلو لہو پینا**۔ ف۔ فعلِ متعدی۔ مو۔ سخت سزا دینا۔ جان سے مار ڈالنا (نہایت غصے کی حالت میں یہ کلمہ زبان پر آتا ہے اور کبھی نظم میں بھی آیا ہے)

**چھاتی پر دھر کر لیجانا**۔ ف۔ فعلِ متعدی۔ مو۔ مال و دولت کو اپنے ساتھ قبر میں لیجانا جیسے چھاتی پر دھر کر کوئی نہیں لیجاتا (کہاوت) +

**چھاتی پر سانپ پھر جانا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ رشک آنا۔ رشک گزرنا

ہاتھ سینے پہ کبھی رکھو۔ بہوات بھرے ۔ سانپ چھاتی پہ مرے کیونکہ نہ دن رات پھرے (نکہت)

(۲) افسوس آنا۔ ملال گزرنا۔ حسرت ہونا ؎

رکھ اے مہ پارہ سینہ عاشق محزوں کی چھاتی پر
پھرے ہے کہکشاں سے سانپ شب گردوں کی چھاتی پر (نکہت)

(۳) ملال ہونا۔ رنج گزرنا۔ صدمہ پہنچنا

بلا کے زلف عنبریں کی تھی کس سے بوسہ پر ۔ جو پھر گیا مری چھاتی پہ اس حسیں کا سانپ (انشا)

**چھاتی پر سانپ لوٹنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو (۱) افسوس آنا۔ ملال آنا۔ حسرت آنا (۲) رنج و صدمہ گزرنا ؎

غیر سے سینہ بسینہ ہوئے تم ۔ سانپ چھاتی پہ ہمارے لوٹ گیا (ناظم)

(۳) رشک آنا۔ حسد ہونا۔ رباعی

یا ایک پری سے وصل تھا آٹھ پہر ۔ یا دیتے ہیں رنج مجکو چین شام و سحر
یا کاکل دلدار سے تھا ربط مدام ۔ یا لوٹتے ہیں سانپ مری چھاتی پر

**چھاتی پر مونگ دلنا**۔ ف۔ فعلِ متعدی۔ مو (۱) رشک دلانا۔ آتشِ غیرت سے جلانا (یہ محاورہ اکثر عورتیں ایسے موقع پر بولتی ہیں کہ جب سوتا دشمن کے سر پر کسی سوکن کو لانا یا خود عورت پیشتا دشمن کے ہر طور سے اپنا پاس رکھتی ہے مثلاً غنڈہ کی جا پر تنگ و تکلیف دیں خوش ہوں کہ اس کی ضد سے اس کے سامنے ناشائستہ حرکت کرنا جب کہیں گے کہ دشمن کی چھاتی پر مونگ دلتا ہے تو اس سے غرض یہ ہوتی ہے کہ غیر مرد کو دکھا کر بیٹھنا ... بیٹھ کر مونگ دلنا ...)

سر پہ عشقہ کا جو ہونا ہے یہیں بنے بیٹھی ۔ مونگ چھاتی پہ مرے دلتا رہے وہ بیٹھی (رنگین)

(۲) عذاب دینا۔ تکلیف دینا۔ سزا دینا ؎

ہیں کم آسیائے گردش میں چرخ پر نا گہری ۔ کہ اس ظالم کو چھاتی پہ یہ ظالم مونگ دلتا ہے (ظفر)



**چھاتی پک جانا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ چوچی میں زخم ہوجانا (۲) عاجز ہوجانا۔ جان سے تنگ ہوجانا۔ غم کھاتے کھاتے اکتا جانا۔ تکلیف سہتے سہتے عاجز آجانا +

**چھاتی پکڑ کر رہ جانا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ دل مسوس کر رہ جانا۔ دل ہی دل میں غم و افسوس کر کے چپکے رہنا + کسی رنج پر اُف نہ کرنا +

**چھاتی پکڑنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ چھاتی پر ہاتھ ڈالنا +

**چھاتی پھٹنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ (۱) سینہ کا شق ہونا۔ دل پر صدمۂ عظیم گزرنا۔ دل بے قابو ہونا + ؎

کونسی صبح جو رو رو کے نہیں کٹتی ہے ۔ شام ہوتی ہے اُدھر چھاتی اِدھر پھٹتی ہے (آتش)

(۲) کسی کی دولت دیکھ کر رشک ہونا۔ آنکھیں پتھرانا۔ جلنا۔ حسد کرنا +

**چھاتی پیٹنا**۔ ف۔ فعلِ لازم (۱) سینہ کوبی کرنا۔ سینہ زنی کرنا (۲) ماتم کرنا۔ رونا پیٹنا (۳) غصہ ظاہر کرنا۔ غصے میں سینہ پیٹنا (۴) کسی کی دولت کو [illegible]۔ حسد ظاہر کرنا +

**چھاتی پر بال ہونا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ شجاعت، رحمدلی اور دریا دلی کی علامت ہونا۔ مردانگی اور مروت کا نشان ہونا +

**چھاتی تلے رکھنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ پاس رکھنا + جان کے برابر رکھنا۔ آنکھوں سے دور نہ ہونے دینا۔ اپنی بغل میں رکھنا جیسے اپنا بچہ اور اپنا مال چھاتی تلے اچھا +

**چھاتی تلے رہنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ پاس رہنا۔ آنکھوں کے سامنے رہنا +

**چھاتی ٹھکنا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ اطمینان ہونا۔ طمانیت ہونا۔ تسلی ہونا +

**چھاتی ٹھنڈی کرنا**۔ ف۔ فعلِ متعدی۔ مو۔ (۱) دل خوش کرنا (۲) اپنی دشمنی نکالکر خوش ہونا۔ دل ٹھنڈا ہونا + ارمان نکالنا + جلن نکالنا +

**چھاتی ٹھنڈی ہونا**۔ ف۔ فعلِ لازم۔ مو۔ دل خوش ہونا۔ دل ٹھنڈا ہونا + ارمان نکلنا۔ حسرت نکلنا +

**چھاتی ٹھوکنا**۔ ف۔ فعلِ متعدی۔ مو (۱) اطمینان کرنا (۲) دل مضبوط کرنا جیسے اپنی چھاتی ٹھوک کر وہاں جانا +

**چھاتی جلانا**۔ ف۔ فعلِ متعدی (۱) دل جلانا۔ دل میں سوزش پیدا کرنا۔ رنج دینا۔ صدمہ دینا ؎

گلہ اس سے تنگ کیا ایک رات ۔ مہینوں تک مری چھاتی جلائی (میر تقی)

(۲) رشک دلانا۔ حسد دلانا +

**چھاتی جلنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ عو (۱) سینے میں سوزش ہونا (۲) غم یا حسد یا رشک سے دل جلنا +

**چھاتی چھننا یا چھنی ہو جانا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ عو۔ غم یا صدموں کے باعث سینہ کا پُر داغ اور دل کا پاش پاش ہو جانا +

**چھاتی دھڑکنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ عو (۱) دل کانپنا۔ دل لرزنا (۲) خوف چھانا (۳) دل دُکھنا۔ دل پر صدمہ گزرنا جیسے روپیہ دیکھکر تمہاری کیوں چھاتی دھڑکی

**چھاتی دینا**۔ ۱۔ فعلِ متعدی۔ بچے کو دودھ پلانا۔ بچے کے مُنہ میں چوچی دینا +

**چھاتی سراہنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ عو۔ (۱) تاب و تحمل کی تعریف کرنا۔ برداشت اور بُردباری کی واہ واہ کرنا ؎

اے لالہ گو فلک نے دیئے تجکو چار داغ | چھاتی سری سراہ کہ ایک دل ہزار داغ (سودا)

(۲) تحسین و آفرین کرنا۔ شاباشی دینا۔ کسیکی بہادری کا مُقر ہونا۔ صد رحمت کہنا

لگا کر اس سے دل جینے جو کوئی سکھ پا جائیگا | تو اے رنگین تیں ہے وہ مری چھاتی سراہیگا (رنگین)

**چھاتی سے لگا کر رکھنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ عو۔ بہت پیارے اپنے اِس کنبہ جان کے برابر رکھنا۔ آنکھوں سے اوجھل نہ ہونے دینا +

**چھاتی سے لگانا**۔ ۱۔ فعلِ متعدی۔ عو۔ فرطِ محبت یا اخلاص کے باعث سینے سے چپٹانا۔ گلے سے لگانا۔ پیار کرنا۔ انگ لگانا (۲) تسلی دینا۔ دلاسا دینا۔ چمکارنا۔ پچکارنا +

**چھاتی سے پتھر ٹلنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم (۱) دل کا بوجھ دور ہونا۔ بارِ خاطر کا دور ہونا (۲) بیٹی کا بیاہا جانا +

**چھاتی کا اُبھار**۔ ۱۔ اسم مذکر۔ نموئے پستان۔ کُچوں کا اوپر کو اُبھر آنا۔ عورت کی چھاتیوں کا بباعث بلوغت نمایاں ہو جانا۔ علامت بلوغت۔ نان ؎

دبلا ہے آپ۔ دل کا ہے ہر | کم چھاتیوں کا نہیں کم اُبھار (رنگین)

**چھاتی کا پتھر یا پہاڑ**۔ ۱۔ صفت (۱) گرانیِ دل۔ بارِ خاطر۔ تنگ سینہ۔ ناگوارِ خاطر۔ مخالفِ طبع ؎

کوئی کہے ہے کہ ہم سے چھاتی کے ہیں پہاڑ | تو جانیے کہ ہیں شب کو نہ ہر دیکھے کیوں (سودا)

(۲) بارِ غم۔ بارِ الم۔ اندوہِ خاطر۔ سوہانِ روح ؎

چھپا نہ محبوب سے دیکھ کبھی ہم | یہ چھاتی کا پتھر نہ سرکا تھا نہ سرکا (ذکر)

(۳) جوان بن بیاہی یا بیاہی بیٹی جسکا خرچ ماں باپ کے سر ہو +

**چھاتی کا پھوڑا**۔ ۱۔ اسم مذکر۔ زخمِ جگر۔ سوہانِ روح۔ وبالِ جان۔ وبالِ گردن۔ اپنی طبیعت کے مخالف آدمی +

**چھاتی کا جم**۔ ۱۔ اسم مذکر (۱) قابض یا سدِ راہ۔ خرخشۂ سوت ؎

اُٹھا یا غیر کو بغل سے تو نے جی لیا عاشق | بنیہ زنجاں لئے ہر گز یہ چھاتی کا نہ جم جانا (ظفر)

(۲) ناگوارِ خاطر۔ بارِ خاطر۔ تنگیِ سینہ۔ سوہانِ روح ؎

مجھے دوزخ ہے یہ جنت اگر بغل رہ ہوئے | جو دو رباہم ہو وے مری چھاتی پہ جم ہووے (حکمت)

(۳) وہ ناگوارِ طبع آدمی جو پاس سے نہ ٹلے۔ ہر وقت چھاتی پر موجود رہنے والا ؎

کبھی دل رُکنے لگتا ہے جگر گھٹنے لگتا ہے | غمِ ہجراں ہیں چھاتی کے ہمارے جم یہ دونوں (میر)

**چھاتی کوٹنا**۔ ۱۔ فعلِ متعدی (۱) سینہ کوبی کرنا۔ ماتم کرنا (۲) کسیکی دولت دیکھکر کُڑھنا۔ رشک کے مارے چھاتی پیٹنا کہ ہے ہے اسکے پاس اس قدر دولت +

**چھاتی کی سل**۔ ۱۔ اسم مؤنث۔ عو۔ دیکھو چھاتی کا پتھر + ؎

روتے ہی روتے خونِ جگر دم نکل گیا | چھاتی کی سل یہ عشق کا آزار ہو گیا (ذکر)

**چھاتی کے کواڑ**۔ ۱۔ اسم مذکر۔ جانبِ راست و چپ سینہ۔ سینے کے دونوں پہلو +

**چھاتی کے کواڑ کھلنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم (۱) سینہ شق ہونا۔ سینہ کا دو پلہ اور چاک ہونا۔ قطعۂ نکہت

پڑھاتا دل ہے نقدِ جاں سے | ہو واقف کہ کھل رہے ہیں
اے ذوق نگاہ مژدہ بادا | چھاتی کے کواڑ کھل رہے ہیں

(۲) عو ایک دفعہ ہی چیخ نکلنا۔ زور کی آواز نکلنا۔ بے تحاشا چیخ پڑنا جیسے کمبخت ایسی کیا آفت آئی کہ تیری چھاتی کے کواڑ کھل گئے دایہ مرتے پر بھی بیٹھنا ہی لکھ دیتے ہیں) ۳۔ سینہ کا زنگِ کدورت اور دل کا دنیوی کلفت سے صاف و پاک ہونا + خانۂ حسن کی صورت کا دل میں جلوہ گر ہونا ؎

کتنا شگفتہ رو ہے کہ مانندِ آرسی | چھاتی کے جسکے سامنے کھلجاتے ہیں کواڑ +

**چھاتی کے کواڑ کھولنا**۔ ۱۔ فعلِ متعدی (۱) سینہ چاک کرنا۔ سینہ کو دو پارہ کرنا

تیغ قاتل نے جو کھولے مری چھاتی کے کواڑ | حسرتِ دل کی نکلنے کی رہ جب در ہو گیا (رخ)

(۲) آئینۂ دل کو زنگِ کدورت سے پاک کرنا +

**چھاتی مسلنا**۔ ۱۔ فعلِ متعدی۔ چھاتی سونتنا۔ چھاتی دبانا۔ چھاتی ملنا

**چھاتی مسوسنا**۔ ۱۔ فعلِ متعدی (۱) افسوس کرنا۔ دل پکڑ کر رہ جانا۔ صدمہ اُٹھانا (۲) صدمہ دینا۔ دل دُکھانا۔ رنج دینا +

**چھاتی نکال کر چلنا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ سینہ اُبھار کر چلنا۔ سینہ تان کر چلنا۔ اکڑ کر چلنا۔ اترا کر چلنا۔ اینٹھکر چلنا۔ پہلوانوں کی چال چلنا +

**چھاتیوں کا اُبھار**۔ ۱۔ اسم مذکر۔ نموئے پستان۔ چوچیوں کی اُٹھان +

چھا

**چھاتیاں اُبھرنا۔** ہ۔ فعل لازم۔ چھاتیوں کا نمو ہونا۔ چھاتیوں کا اُٹھنا۔ پستانوں کا بلند ہونا۔ بلوغت کی علامت کا ظاہر ہونا +

**چھاج۔** ہ۔ اسم مذکر۔ (۱) سُوپ۔ غلہ افشاں۔ غلہ پھٹکنے کا اوزار (۲) کشتی کے آگے کا وہ حصہ جس کے نیچے کوچوان کے پاؤں اور اُوپر گھوڑے کی راس رہتی ہے +

**چھاج سی ڈاڑھی۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ بڑی اور چوڑی ڈاڑھی +

**چھاجوں مینہ برسنا۔** ہ۔ فعل لازم۔ کثرت سے بارش ہونا۔ مُوسلا دھار مینہ برسنا۔ بے تحاشا پانی پڑنا۔ اسعدی رات ساون کی چھاجوں مینہ برستا۔ اگر وقت تم گلو دو جاؤگے تو کیا ہوگا (رنگین)

**چھاچھ۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱) مٹھا۔ چھا۔ مہری۔ بلویا ہوا یا گھی نکالا ہوا دودھ دہی۔ (۲) وہ گرش سفید دودھ جو گھی تاتے میں نیچے بیٹھ جاتا ہے +

**چھاڈنا۔** ہ۔ فعل متعدی۔ دگنوں م کے کرنا۔ رد کرنا۔ اُلٹی کرنا +

**چھاڑنا یا چھاڑنا۔** ہ۔ فعل متعدی (۱) گنوار۔ چھوڑنا جیسے چھاڑو سودا چرا دیا۔ میں گاری دگالی) دوگی (۲) ترک کرنا۔ تیاگنا +

**چہار۔** ف۔ صفت۔ چار۔ اربع۔ گنڈا۔ ۴ +

**چہار چند۔** ف۔ صفت۔ دیکھو دو چند +

**چہار شنبہ۔** ف۔ اسم مذکر بدھ وار بدھ کا دن۔ اتوار سے چوتھا دن +

**چہارم۔** ف۔ صفت۔ چوتھا۔ چوتھائی +

**چھاڑ۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱ پورب) دریا کا کنارا۔ کراڑا (۲) پتھر یا ڈھیلے کا بڑا ٹکڑا +

**چھاک** ہ۔ اسم مذکر (ہندو) میدے کے بڑے بڑے سہال جو شادی میں بانٹتے ہیں

**چھاگل۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱) مشکیزہ۔ چھوٹی سی مشک۔ پکھال ؎

نکلی زبان خشک ہو کے مارے تشنگی + بیٹھا ہوا بلوں کی میں چھاگل بھرے ہوئے (ناسخ)

(۲) مٹی کا وہ برتن جس میں اکثر مسافر پانی بھر لیتے ہیں (۳) جھانجن۔ خلخال۔ پاسبجن۔ پیروں کے ایک زیور کا نام + ؎

نظر ڈالے جو زیور پر اسے پلپلا کر ڈالو یہی تو ناز کی ہے دم رفتہ چھاگل سے (بحر)

**چھال۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ پوست۔ بکل۔ درخت کے اوپر کا پوست +

**چھالا۔** ہ۔ اسم مذکر (۱) آبلہ۔ پھپھولا۔ پھالا۔ چھالہ (۲) وہ داغ جو تلوار کے لوہے یا شیشے وغیرہ میں ہو جاتا ہے +

**چھالا پڑنا یا ہونا۔** ہ۔ فعل لازم۔ آبلہ کا نمودار ہونا۔ پھپھولا پڑنا۔ تبخالہ ہونا +

**چھالیا۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ سپاری۔ پھال۔ کسیلی۔ فوفل ؎

تعریف اسکی چرب زبانی کی کیا کروں۔ کہانی جو چھالیہ چکنی ڈلی ہوئی (اسیر)

**چھاں۔** ہ۔ اسم مؤنث (ہندو) سایہ۔ چھاؤں۔ ظل۔ جیسے چھاؤں میں (۲) چھپر +

چھا

وہ صافی جس سے شربت چھانا جائے +

**چھانا۔** ہ۔ فعل متعدی (۱) پاٹنا۔ چھاجنا۔ پھونس لکڑی کی پوشش کرنا (۲) اندھیرا کرنا۔ سایہ کرنا + بیچ چھاؤں ڈالنا (۳) بادلوں کا محیط ہونا۔ بادلوں کا ابر کرنا۔ ابر کا محیط آسمان ہونا (۴) غالب ہونا۔ طاری ہونا جیسے رُعب چھانا فکر چھانا (۵) گھرنا۔ محیط ہونا جیسے غم چھانا +

**چھان بین۔ یا۔ چھان پھٹک۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ تحقیق۔ تجسس۔ دریافت۔ کھوج +

**چھانٹ۔** ہ۔ اسم مؤنث (۱) فضلہ (۲) ریزگی۔ چھیچھڑے جو گوشت صاف کرنے کے بعد رہ جاتے ہیں (۳) کترنیں۔ کترن۔ ریزہ (۴) انتخاب کتر بیونت قطع و برید + قطع وضع۔ انداز۔ تراش۔ طرز +

**چھانٹ لینا۔** ہ۔ فعل متعدی (۱) چن لینا۔ منتخب کر لینا۔ انتخاب کر لینا (۲) قطع کر لینا۔ تراش لینا (۳) پسند کر لینا۔ اختیار کر لینا (۴) کتر لینا۔ کاٹ لینا درخت وغیرہ کے واسطے بولتے ہیں۔

**چھانٹن۔ یا چھنٹن۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ وہ چیز جو چھانٹنے سے بچ رہے کترن۔ فضلہ ریزگی۔ چھانٹن۔ الشانہ۔ چھانٹا ہوا +

**چھانٹنا۔** ہ۔ فعل متعدی (۱) چننا۔ انتخاب کرنا + استنباط کرنا۔ اخذ کرنا مستثنیٰ کرنا (۲) پسند کرنا۔ اختیار کرنا (۳) کاٹنا۔ تراشنا۔ بیونتنا قطع کرنا (۴) قلم کرنا۔ درخت کی شاخیں تراشنا + سر کے بال کترنا (۵) صاف کرنا۔ پاک کرنا جیسے کنان چھانٹنا (۶) تنقیہ کرنا۔ مواد نکالنا۔ مواد اخراج کرنا۔ جیسے اس دوا نے خوب پیٹ چھانٹا (۷) اختصار کرنا۔ مختصر کرنا (۸) بنانا۔ طرز کرنا جیسے باتیں چھانٹنا (۹) گوشت کے پارچے کرنا ٹکڑے کرنا (۱۰) الگ کرنا۔ چھوڑنا جیسے اتنے آدمی چھانٹ دو (۱۱) قتل کرنا۔ تلوار سے سر اُتارنا (۱۲۔ پورب) قے کرنا۔ استفراغ کرنا۔ اُلٹی کرنا۔ زمین دیکھنا (۱۳) چکی جھاڑنا۔ کھیرنا +

**چھانڈ۔** ہ۔ اسم مؤنث لیگا۔ اناگوٹی پچھاڑی۔ پائنگ۔ نیاما +

**چھانڈا۔** ہ۔ اسم مذکر (فقیر) حصہ۔ بخرہ۔ بھاجی +

**چھانس۔** ہ۔ اسم مؤنث۔ (ہندو) چھیچن۔ بھوسی۔ بُور + کوڑا۔ بہار دا +

**چھان ڈالنا | چھان مارنا** } فعل لازم (۱) ڈھونڈ ڈالنا۔ کمال تلاش اور جستجو کرنا۔ دیکھ ڈالنا۔ تلاش کر لینا۔ پھر لینا جیسے سارا شہر چھان مارا۔ کسی کی ہر طرف جستجو کر لینا ؎

یکسر سو پر دل گم گشتہ کا پایا نہ کھوج — چھان مارا شمع نے شانے سے کوئے زلف کو (نکہت)

(۶) سوزن زدہ کرنا۔ پیلسہ ڈالنا۔ مشبک کر دینا۔ چھلنی کر دینا ✦ ؎

دشمنوں کی برچھی نے سارا بھان مارا — پلکوں کی کاوشوں نے سینے کو چھان مارا (محسن)

**چھاننا**۔ ہ۔ فعل متعدی (۱) چھلنی سے آٹا نکالنا۔ رولنا۔ جھاڑنا۔ پھٹکن کا ترجمہ (۲) صاف کرنا۔ نتھارنا۔ نتارنا جیسے پانی پیے چھان کے گرو کیجے جان کے (۳) جانچنا۔ پرکھنا۔ آزمانا۔ امتحان کرنا۔ پرکھنا (۴) دیکھنا۔ دیکھ بھال ڈالنا

یا ہو نجومی کا اِن تاروں کو چھان ڈالا — سورج گہن بچا یا چندر گہن نکالا (نظیر)

(۵) تحقیقات کرنا۔ دریافت کرنا۔ کھوج لگانا۔ تحقیق و تدقیق کرنا (۶) ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا خوب جستجو کرنا ✦ ؎

اُسکو ملنے سے کرے ہے منع ناصح مجکو تو — یکہ پایا ہے جسے سارے جہاں کو چھان کر (جرأت)

**چھاؤں**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) سایہ۔ چھاں۔ ظل۔ ؎

جنوں پسند ہے چھاؤں ببولوں کی — عجب بہار ہے ان زرد زرد پھولوں کی (ناسخ)

(۲) اندک مشابہت۔ شبیہ۔ کیف ؎

ہمارے دل کی طرح سے جہان ہے روشن — ذرا سی چھاؤں تمہاری جو آئنا میں ہے (؟)

(۳) پرتو۔ پرتوا۔ پرچھانواں۔ کرن۔ روشنی جیسے ستاروں کی چھاؤں ✦

**چھاؤنی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) چھاؤں کرنے کی چیز۔ چھپر۔ خس پوش۔ سفالہ پوش۔ کھپریل (۲) لشکرگاہ۔ کیمپ۔ سپاہیوں کی بارکیں ✦ ؎

ہے یاد صف مژہ جو دل میں — گویا پلٹن کی چھاؤنی ہے (ناسخ)

**چھاؤنی چھانا**۔ ہ۔ فعل لازم (۱) چھپر یا کھپریل ڈالنا (۲) مقام کرنا۔ مسکن بنانا۔ رہ پڑنا ؎

لی تک عدم کی راہ دل نے — واں یاد نے چھاؤنی جو چھائی (جرأت)

(۳) لشکرگاہ بنانا۔ کیمپ ڈالنا۔ فوج رکھنا ✦

**چھاؤنی ڈالنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ دیکھو (چھاؤنی چھانا) ✦

**چھائیاں**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ کلف۔ وہ سیاہ داغ جو آدمی کے چہرے پر پڑجاتے اور جن کو جھائیاں بھی کہتے ہیں ✦ ؎

کبھی خواص رُخ روشن پہ چھائیاں دیکھیں — گھٹائیں چاند پہ سوبار چھائیاں دیکھیں (نسیم)

ابر تنک کا آنا کیا چاند پہ خوش آوے — جسکی تمیں اُسکے مکھڑے کی چھائیاں ہلا (انشا)

**چھائیں پھوئیں**۔ ہ۔ تابع فعل نحو (۱) خوف خدا کرے۔ خدا بچائے۔ خدا پرے ہی رکھے (۲) جن پری۔ بھوت۔ پریت ✦

**چھائیں مائیں**۔ ہ۔ اسم مؤنث (اطفال دہلی کے بچے کھیل میں پھیر کر یہ فقرہ کہتے



ہیں کہ "چھائیں مائیں کوؤں کی بارات آئی گھر گھر بیس بجتے ہیں چھائیں مائیں گھول گھال راجہ کے گھر بیٹا ہوا۔ غرض ایک کھیل ہے جو بچہ بچہ کر کھیلا جاتا اور اس کا فقرہ اس پیرایہ زبان پہ لائے جاتے ہیں پہلے فقرے کے معنی ہیں کہ ہم چاروں طرف پھر کر اسکے خوشی مناتے ہیں کہ کوؤں کی برات آئی ہے۔ دوسرے فقرے کے معنی ہیں ہم چاروں طرف چکر بنا کر اس لئے گھومتے ہیں کہ راجہ کے گھر بیٹا ہوا ہے) ✦

**چھایا**۔ ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) سایہ۔ چھاؤں ✦

**چھب**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) آرائش۔ زیبائش۔ زیب۔ زینت جیسے چھب گلشن میں صورت طباق میں لکھی زیبائش جسم کپڑے سے اور رونق چہرہ خوش نمائی سے ہے (۲) نانو۔ انداز۔ مستعمل انداز ؎

خوش چھب تو ہزاروں ہی جہاں میں ہیں پیارے — حق یہ ہے کہ گات ایسی کسو کی بھی نہیں اب (جرأت)

(۳) خوبصورتی۔ تناسب اعضا۔ اعضا کی بناوٹ۔ انداز جسم۔ جسامت۔ گات

تیری چھب تختی اگر بھلی ہے — تو سانچے میں چھب ہی ڈھلی ہے (رنگین)

**چھب تختی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ نحو۔ سینے اور جسم کی خوبصورتی۔ گات اور جسامت کی خوش وضعی۔ زیب سراپا ؎

اگرچہ سرو کو تشبیہ ترے قد سے ہے لیکن — تری سی اُسمیں چھب تختی ورعنائی کہاں پائی (تاباں)

وہ چھب تختی اُسکی قیامت نژاد — چمن زار قدرت میں نخل مراد (میرحسن)

(اگرچہ تمام شعرائے چھب تختی باندھا ہے اور بول چال میں بھی یہی ہے مگر صحیح چھب تختہ ہے کیونکہ تختے یعنی تخت دنیر اس معنی میں شعرائے فارس نے باندھا ہے) ✦

**چھبرا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ٹوکرا۔ چھبا۔ جھلی ✦

**چھبی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (قول) پیسہ۔ فلوس ✦

**چھبنڈیا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ایک زہریلے جانور کا نام جسکی پشت پر چھ بندکیاں ہوتی ہیں اور اُسکا کاٹا سانپ سے بھی جلد مرتا ہے پورب میں اُسے چھبندا بولتے ہیں چنانچہ ابوالعلی بھرنے بھی باندھا ہے ؎

چلتا ہے زہر ایسا الحی گیسو نے جانان کا — چھبندا جتی زبان تمہیں جو پاؤں نسو کئے ہیں (؟)

**چھبیس**۔ ہ۔ صفت۔ چھے اور بیس۔ بست و شش۔ ۲۶ ✦

**چھبیلا**۔ ہ۔ صفت۔ چھب والا۔ خوش وضع۔ وجیہ۔ شکیل۔ خوش اندام۔ خوش اندام۔ رنگیلا ✦

**چھپ**۔ ہ۔ اسم مؤنث پانی کی آواز ✦

**چھپ چھپ**۔ ہ۔ اسم مؤنث پانی پر ہاتھ مارنے کی آواز۔ پانی کی تہ پر ڈوبنے کی آواز ✦

## چھپ

**چپھپا** - ۵ - اسم مذکر - پوشیدہ - مخفی - چھپت - نامعلوم +

**چھپا رستم** - ۵ - اسم مذکر (۱) وہ شخص جو اپنے ہنر اور کمال میں پورا ہو مگر لوگوں میں ظاہر نہ ہو - پوشیدہ کامل فن (۲) چُپ بدمعاش - چھپا بدذات بڑا بھاری شریر +

**چھپاکا** - ۵ - اسم مذکر (۱) پانی کے منہ پر ڈالنے کی آواز (۲) چھپکا - تڑتڑا چھینٹا

**چھپانا** - ۵ - فعل متعدی - ڈھانپنا - پوشیدہ کرنا - مخفی کرنا - ڈھانکنا - گُپت کرنا - اوپ کرنا +

**چھپائی** - ۵ - اسم مؤنث (۱) چھاپنے کی اُجرت - طبع کرائی کی مزدوری (۲) چھاپا

**چھپٹی** - ۵ - اسم مؤنث - ریزۂ چوب - چوب ریزہ - وہ لکڑی کی چھیلن جو کچھ کام بنانے میں نکلتی ہے (۲ - صفت) پتلا - دُبلا - لاغر +

**چھپٹی سا** - ۵ - صفت - دُبلا پتلا - چھپٹی کی مانند + جھلنگا آدمی +

**چھپر** - ۵ - اسم مذکر (۱) وہ سائبان جو پھونس سے ڈالا جائے - پھونس کی چھت (۲) بوجھ - بھار - بار (۳) ڈابر - پوکھر (۴) وہ برساتی پانی جو اکثر گڑھوں میں بھر جاتا اور اُسمیں اکثر سنگھاڑے یا کنول لگے ہوا کرتے ہیں یہ لفظ پنجاب میں زیادہ بولا جاتا ہے +

**چھپر بند** - ۵ - اسم مذکر - گھرامی - سائبان چھانے والا - چھپر بنانے والا +

**چھپر پر پھونس نہ ہونا** - ۵ - فعل لازم - نہایت مفلس ہونا - قلاش ہونا - ازحد تنگ حال اور تنگدست ہونا - تنگی سے گزارا کرنا جیسے چھپر پر پھونس نہیں ڈیوڑھی پر نقارا

**چھپر پر رکھنا** - ۵ - فعل متعدی - الگ کرنا - الگ کرنا - الگ کا الگ چھوڑ دینا چھوڑ دینا + خاطر میں نہ لانا - طاق پر رکھنا +

**چھپر پھاڑ کر دینا** - ۵ - فعل متعدی - ازغیب سے دینا - گھر بیٹھے دولت دینا - بے محنت کچھ دینا +

**چھپر چھانا** - ۵ - فعل متعدی - چھپر ڈالنا - چھانا +

**چھپر رکھنا** - ۵ - فعل متعدی (۱) احسان رکھنا - بڑا بھاری احسان کرنا (۲) بوجھ رکھنا - الزام رکھنا +

**چھپر کھٹ** - ۵ - اسم مذکر - مسہری - وہ پلنگ جسکے اوپر چھتری اور پوشش ہو + اُلٹی کا چھتری دار پلنگ امیروں کے سونے کا پلنگ + ع

جوہے گوچ میں سو پا خاک پہ آرام سے تنگ ہے اپنے سونے کا چھپر کھٹ کو یاد (ظفر)

**چھپکا** - ۵ - اسم مذکر (۱) پانی کا بڑا چھینٹا - چھینٹا - تڑ بڑ ریلے کی جو لہر یا تھپکا (۲) وہ پانی کا چھپکا جو سونے اشکر کے منہ پر ڈال دیا (۳) ایک قسم کا چھوٹا سا جال اور وہ لکڑیوں میں لگا ہوا ہوتا ہے اور اس سے کبوتر باز مسجدی کے کبوتر پکڑتے ہیں (۴) ایک (۲)

## چھت

زیور کا نام جو عورتیں جھومر کی طرح بالوں میں باندھکر ماتھے پر لٹکاتی ہیں (۴) پگلائی ہوئی رانگ کا چپٹا ٹکڑا (۵) صندوق وغیرہ کا چپٹا پترا جو کُنڈی میں آکر اسے بند کر دیتا ہے

**چھپکلی** - ۵ - اسم مؤنث (۱) چھپکی - کرفس - مرداری - وہ جانور جو اکثر دیواروں پر رہتا اور مکھیاں کھاتا ہے (۲) پنجاب میں اُس کان کے زیور کو بھی کہتے ہیں جسے یہاں بگر کہتے ہیں (۳) دُبلی پتلی عورت +

**چھپن** - ۵ - صفت - پچاس اوپر چھ - پنجاہ و شش - ۵۶ +

**چھپنا** - ۵ - فعل لازم (۱) پوشیدہ ہونا - پنہاں ہونا - گپت ہونا - اوپ ہونا - مخفی ہونا (۲) بچنا - آنکھ بچانا - دبکنا (۳) غروب ہونا - ڈوبنا - غائب ہونا - جیسے چاند یا سورج کا چھپنا (۴) دیوار وغیرہ پر شئی چڑھنا - ڈھکنا (۵) پردہ کرنا اوٹ کرنا جیسے وہ اُن سے چھپتی ہے +

**چھپنا** - ۵ - فعل لازم - طبع ہونا + مہر لگنا - نقش ہو کر رہنا + عکس اُترنا +

**چھت** - ۵ - اسم مؤنث (۱) سقف - پاٹاؤ - سائبان (۲) کوٹھا - بام (۳) چھت گیری چادر چھت +

**چھت بندھنا** - ۵ - فعل لازم - ابر کا گھر ار رہنا +

**چھت پٹنا** }
**چھت پڑنا** } ۵ - سائبان یا سقف کا مکان کے اوپر چھا جانا +

**چھتّا** - ۵ - اسم مذکر (۱) پٹا ہوا راستہ - دو رُخ کا پٹا ہوا راستہ (۲) مُہال کی مکھیوں یا بھڑوں وغیرہ کا گھر - خانۂ زنبور - آشیانۂ زنبور (۳) گروہ - انبوہ - ٹھٹ (۴) وہ ڈالیاں جو پاس پاس ایک ہی جگہ گُھما بنا لیں (۵) گھانس کا پھیلاؤ جس کی جڑ ایک ہی ہو +

**چھتر** - ۵ - اسم مذکر (۱) بڑا چھاتا - چتر - بادشاہ کے سر کی چھتری (۲) شامیانہ - تکیہ (۳) پناہ گاہ - دامن - ملجا و ماوا +

**چھتراؤ** - ۵ - اسم مذکر (ہندو) انتشار - پراگندگی - تتر بتر ہونا +

**چھتری** - ۵ - اسم مؤنث (۱) چھوٹا چھاتا - آفتاب گیر - دُھوپ اور بارش کے بچانے کی چیز جو سر پر لگا لیتے ہیں (۲) کبوتروں کے بیٹھنے کا ایک ٹھٹّر جو بانس میں باندھکر گاڑ دیتے ہیں (۳) ایک قسم کا گنبد دار محل (۴) ڈولی کے اوپر کا ٹھٹّر (۵) ہندوؤں کی ایک قوم کا نام (۶ - ۷) سر کے بڑے بڑے اور گھنگھریالے بال (۸) وہ مکان جس میں کسی ہندو فقیر یا مہر جوگی یا راجہ وغیرہ کی ہڈیاں دفن ہوں - سمادھ - مقبرہ +

**چھت گیری** - اسم مؤنث - پوشش سقف - وہ کپڑا جو چھت کے نیچے خاک وغیرہ کے ڈگرنے کی غرض سے لگا دیتے ہیں +

**چھتیاتا** - فعل متعدی - بندوق کی شست باندھنا +

**چھتیس** - صفت - چھے اور تیس - سی و شش - ۳۶ +

**چھتیسا** - صفت - وہ چھتیس ہنر جاننے والا مرد - آفتِ روزگار + چھٹا ہوا نہایت تجربہ کار اور پورا عیاش - جملہ عیب و ہنر سے واقف +

**چھتیسا پن** - اسم مذکر - مکاری چالاکی - ہوشیاری عیاری +

**چھتیسی** - صفت - مؤنث - تمام عیب و ہنر سے واقف - چالاک - عیارہ - سلاّرہ - آفتِ روزگار - فتنہ زمانہ - مکارہ - دغاباز - جہاندیدہ - تجربہ کار - گرم و سرد چشیدہ - اوباش - وضع جو نہایت ہوشیار ہو۔

تقلید کرکے وہ مرگ نانی ذکر کیا چھتیسی ہو کے کیسی ہی ملو تاں ذہنی (رنگین)

**چھٹ** - حرف استثنا - چھوٹا ہوا - برگزیدہ - علیحدہ - جدا - مستثنے +

تو ہنستی ہے گویاں میری سنکار دیا یا چھٹ دکھا نہیں میرے سر پہ ہوں صدقے سارا (رنگین)

**چھٹ** - اسم مذکر - چھوٹا کا مخفف +

**چھٹ بھیّا** - اسم مذکر - کم ذات - بہت اونے درجہ کا - نیچ قوم کا + اوسا درجہ کا +

**چھٹ پن** - یا - پنا - اسم مذکر - خوردی - بچپن - لڑکپن - طفولیت - بالپن +

**چھٹ** - اسم مؤنث (ہندی) ہر پاکھ کی چھٹی تاریخ جسے چھٹ بھی کہتے ہیں - ہندی مہینے کی ہر پکھواڑے کی چھٹی تاریخ +

**چھٹا** - صفت - چھ سے نسبت رکھنے والا چھواں - ششم - ادس +

**چھٹانک** - اسم مؤنث (۱) سیر کا سولہواں حصہ - پانچ تولہ - دو اونس (۲) پانچ تولہ کا بٹ چھٹنکی +

**چھٹنکا** - صفت (پورب) - چھوٹا - خورد - کمتر +

**چھٹنکا** - اسم مذکر (لکھنؤ) ہیس کا رنگین و منقش پردہ +

رنگ کیا ہورے کسی ڈھب گئے اے پرفن تو نے ہیس کا جو چھٹکا لب سیا اٹھا (رشک)

**چھٹکارا** - اسم مذکر - رہائی - خلاصی - نجات + فرصت - مہلت +

**چھٹکارا پانا** - یا - ہونا - فعل لازم - آزاد ہونا - رہائی پانا - خلاص ہونا - چھٹی پانا - فرصت پانا

**چھٹکارا دینا** - فعل متعدی - رہا کرنا - چھوڑ دینا - فرصت دینا - موقوف کرنا - معاف کرنا

**چھٹکنا** - فعل لازم (ہندی) (۱) بکھرنا - پراگندہ ہونا - پھیلنا - تتر بتر ہونا - منتشر ہونا (۲) تاروں کا کھلنا تنا - چمکنا + روشنی ہونا - چمکنا جیسے چاندنی یا تاروں کا چھٹکنا (۳) فوطہ یا بہنہ کا چھلکا کھا کر رہ جانا +

**چھٹنا** - فعل لازم (۱) صاف ہونا - مواد یا لہو نکلنا جیسے پیٹ یا کنواں چھٹنا (۲) الگ ہونا کم ہونا گھٹنا - لاغر ہونا جیسے بدن چھٹنا (۳) منتخب ہونا چنا جانا جیسے لشکری چھٹنا (۴) قلم ہونا کترنا + قطع ہونا جیسے درخت یا کپڑے کا چھٹنا (۵) علیحدہ ہونا جدا ہونا جیسے ساتھ سے طبیعوں کا چھٹنا +



**چھٹنا** - فعل لازم (۱) رہا ہونا - آزاد ہونا - خلاصی پانا - واگزاشت ہونا (۲) بیٹھ جاری ہونا - پیٹ چلنا - دست آنا (یہ معنی پیٹ کے ساتھ آتا ہے) (۳) برطرف ہونا - موقوف ہونا (۴) بچنا - باقی رہنا جیسے جو اُنکے مُنہ سے چھٹے سو ہی غنیمت ہے (۵) ڈھیلا پڑنا - سُست پڑنا جیسے نبض چھٹنا (۶) بکھرنا - تتر بتر ہونا (۷) نکلنا - جاری ہونا - چلنا جیسے فوارہ چھٹنا (۸) دغنا - سر ہونا جیسے بندوق یا توپ یا آتشبازی چھٹنا (۹) علیحدہ ہونا جدا ہونا جیسے گھر چھٹنا - وطن چھٹنا - رنگ چھٹنا (۱۰) چلنا - روانہ ہونا جیسے ریل چھٹنا

**چھٹواتا** - فعل متعدی - رہا کرنا - جاری کرانا - جدا کرانا - موقوف کرانا - دغوانا - واگزاشت کرانا

**چھٹوتی** - اسم مؤنث (پورب) رعایت - تخفیف - کمی +

**چھٹی** - صفت (۱) چھٹے سے نسبت رکھنے والی - ششم (۲) - اسم مؤنث تاریخ ششم - (۳) بچہ پیدا ہونے کے چھ روز بعد کی رسم جس میں مہمان جمع ہوتے اور عمدہ کھانے پکتے ہیں (۴) وہ چیزیں جو زچہ اور اُسکے بچے کے واسطے میکے سے چھٹی کے دن آتی ہیں جیسے کھلونے - جوڑا - مرغ - ملا پا - کھچڑی - طشت چوکی وغیرہ +

**چھٹی کا دودھ یاد آنا** - فعل لازم - مصیبت میں آرام عیش گزشتہ کا یاد آنا - مصیبت پڑنا جب نہایت سخت مصیبت پڑتی ہے تو ایسے موقع پر یہ کلمہ زبان پر لاتے ہیں -

جانِ میکش کیا وہ ستم ایجاد آیا میکشو! دودھ چھٹی کا جو تمہیں یاد آیا (امیر)

**چھٹی کا راجا** - اسم مذکر - سپاہیوں کا امیر خاندانی امیر ہمیشہ سے دولتمند اور آسودہ حال دراصل میں یہ شخص جسکی چھٹی میں ناتا گھر سے دولتمند ولایت آتے کہ پیدائش ہو

**چھٹی کا کھانا** - فعل متعدی وہ کھانا جو ولادت کے چھ روز بعد پکایا جاتا ہے اور بیز زچہ کا عمدہ کھانا جیسے گوند - شھورا - اچھوانی وغیرہ +

**چھٹی کا کھایا نکلنا** - فعل لازم - سارا عیش و آرام تلخ ہو جانا گزشتہ آرام اور راحت کی کسر نکل جانا +

**چھٹی** - اسم مؤنث (۱) تعطیل - یوم الراحت - رخصت - فرصت - اجازت (۲) موقوفی - برطرفی (۳) چھوٹے چھوٹے لطیفے جو نقال کہتے ہیں - مثلاً دو چار چھٹیاں کہہ لو پھر رخصت (۴) مرنا +

**چھٹی دینا** - فعل لازم (۱) رخصت دینا - اجازت دینا (۲) موقوف کرنا برطرف کرنا (۳) بچوں کو مکتب سے چھوڑنا یا تعطیل دینا +

**چھٹی ملنا** - فعل لازم - فراغت پانا - رخصت ملنا + موقوف ہونا - نجات

ہونا + تحلیل ہونا +

**چھٹی ملی** — ہ محاورہ۔ چلو فراغت پائی۔ خوب چھوٹے +

**چھٹے چھماہے** — ہ۔ تابع فعل۔ گاہ گاہ۔ گاہے ماہے + کبھی کبھی۔ بہت عرصہ کے بعد شاذ و نادر

**چھٹیاں** — ہ۔ اسم مؤنث۔ نقاروں کے چھٹکے اور بیلنے۔ سلانبہ +

**چھجا** — ہ۔ اسم مذکر (۱) وہ آگے بڑھا ہوا چھت کا حصہ جو کڑیوں یا سلوں کا ہوتا اور بارش کی حفاظت کے واسطے یا دھوپ کے بچاؤ کے لیے لگایا جاتا ہے۔ طرۂ دالان دالیوان بابہ۔ برآمدہ + انگریزی ٹوپی کا اگلا حصہ جو دھوپ کے بچاؤ کے واسطے ہوتا ہے +

**چھجانا** — ہ۔ فعل متعدی۔ چھیجنے کا متعدی +

**چھچھرا** — ہ۔ اسم مذکر (۱) چھیچھڑا کا مخفف۔ گوشت کا کچا اور پتلا حصہ۔ غشا۔ ریزہ + غدود (۲) صفت۔ کھلا۔ ٹھٹھا +

**چھچکانا** — ہ۔ فعل متعدی (ہندو) گتے کو لشکارنا۔ کتے کو پیچھے لگانا + ملامت کرنا +

**چھچھے دار پگڑی** — ہ۔ اسم مؤنث۔ کھڑکی دار پگڑی۔ وہ پگڑی جسکے آگے چھجا سا نکلا ہوا ہو

**چہچہا** — ہ۔ اسم مذکر۔ خوش الحانی۔ خوش آوازی۔ پرندوں کا شوق میں آکر بولنا (جمع کے ساتھ بولتے ہیں) یہ لفظ فارسی چہچہ بمعنی قہقہہ سے لیا گیا ہے جس کے معنی بلبل وغیرہ چڑیوں کے چہکنے اور بولنے کی آواز کے ہیں۔ ع

خوش ہیں کیا کیا کہ ہم ہوں گے قفس کب تک — خیالوں میں ہیں گے بلبلوں کے چہچہے کب تک (امیر)

**چہچہا** — ہ۔ صفت۔ نہایت شوخ اور سرخ رنگ + ۔ ع

ہزار حیف بزرگوں کا چہچہا ہو رنگ — وہ دلربائی دست حنائی مشکل ہے (آتش)

**چہچہانا** — ہ۔ فعل لازم (۱) نغمہ سرائی کرنا۔ بلبل کی طرح خوش الحانی کرنا۔ چہکنا۔ پرندوں کا نوا سنجی کرنا (۲) خوشی میں آکر بولنا۔ خوش آوازی سے باتیں کرنا

**چہچہانا** — ہ۔ فعل لازم۔ سرخی جھلکنا۔ شوخی برسنا +

**چہچہاہٹ** — ہ۔ اسم مؤنث۔ نغمہ سرائی۔ نوا سنجی۔ چہچہہ۔ صفیر بلبلاں +

**چھچھورا** — ہ۔ صفت۔ بچوں کی سی بری عادت والا۔ سبک وضع۔ سبک حرکات کمینہ۔ سفلہ۔ اوچھا۔ چھوٹا۔ سفلہ مزاج + لترا۔ پیٹ کا ہلکا۔ کم ظرف +

**چھچھوراپن** — یا — **چھچھوڑپن** — ہ۔ اسم مذکر۔ سفلہ پن۔ کمینہ پن۔ کمینگی۔ سفلہ مزاجی +

**چھچھورت** — ہ۔ اسم مؤنث۔ چھچھوروں کی سمجھ۔ سفلانہ عقل +

**چھچھوندر** — ہ۔ اسم مؤنث (۱) موشک۔ موش کور۔ ایک قسم کا چوہا جو رات کو نکلتا ہے اور اسکے جسم سے مشک سے ملتی ہوئی بو آتی ہے (۲) ایک قسم کی آتشبازی (۳) وہ عورت جو ادھر ادھر لڑائی کراتی پھرتی ہے +



**چھچھوندر چھوڑنا** — ہ۔ فعل متعدی۔ آتشبازی کی چھچھوندر کو آگ لگانا + شگوفہ چھوڑنا۔ نئی بات اختراع کر کے بیان کرنا +

**چھدّا** — ہ۔ اسم مذکر (۱) الزام۔ تہمت۔ بہتان۔ دوش (۲) گلہ۔ شکوہ (۳) بار احسان۔ (ہندو چھدّا بھی بولتے ہیں) +

**چھدّا اتارنا** — ہ۔ فعل متعدی۔ گلہ اتارنا۔ شکوہ اتارنا۔ سر سے بوجھ اتارنا + بار احسان اتارنا + جلدی آکر چلا جانا۔ ٹک لینے آنا۔ جیسے کیا چھدّا اتارنے آئی تھیں

**چھدّا دھرنا** — یا — **رکھنا** — ہ۔ فعل متعدی۔ الزام لگانا۔ بہتان لینا +

**چھدرا** — ہ۔ اسم مذکر۔ جھر جھرا + چھیددار + فرق فرق سے +

**چھدرا کر چلنا** — ہ۔ فعل لازم۔ ٹانگیں کھول کر چلنا۔ ٹانگوں کو فرق سے رکھکر چلنا۔ مخنثوں یا آتشک والے کی طرح چلنا +

**چھدام** — ہ۔ اسم مذکر (پورب) دمڑی۔ پیسہ کا چوتھا حصہ +

**چھدنا** — ہ۔ فعل لازم (۱) سوراخ ہونا۔ بندھنا (۲) چھِدنا۔ خلیدہ ہونا (۳) زخمی ہونا۔ مجروح ہونا +

**چھدے مدے** — ہ۔ اسم مذکر۔ جو ایک پیار کا کلمہ ہے جواں ننھے بچے سے خوش ہو کر صدقے قربان کی جگہ کہتی ہے اور اصل میں صدقے ہی سے یہ لفظ بگڑا ہے +

**چھرّا** — ہ۔ اسم مذکر (۱) چھوٹی چھوٹی گولیاں۔ ریزۂ آہن یا سرب جو بندوق میں بھر کر چھوڑتے ہیں۔ سنگریزہ۔ چھرّ (۲) روڑے جو گھنگھروں وغیرہ میں ڈالتے ہیں +

**چھرّا چلنا** — ہ۔ فعل لازم۔ سنگریزوں کی بوچھاڑ ہونا + گالیوں اور آوازوں توازوں کا تتا ترپڑنا۔ تبرا کرنا +

**چھرا** — ہ۔ اسم مذکر۔ بڑا چاقو۔ دشنہ۔ ساطور۔ چھوٹی تلوار۔ کھنڈا +

**چہرہ** — ف۔ اسم مذکر (۱) صورت۔ رخسارہ۔ منہ۔ مکھڑا (۲) سامنے کا رخ۔ مہرا (۳) حلیہ۔ ملازموں کے خال و خط جو دفتر ملازمت میں لکھے جائیں +

**چہرہ اترنا** — ہ۔ فعل لازم۔ منہ اترنا۔ رخساروں کا پچکنا۔ صورت کا مرجھانا۔ پژمردگی چہرہ کا ظاہر ہونا +

**چہرہ بگاڑنا** — ہ۔ فعل لازم۔ صورت مسخ کر دینا۔ بدصورت بنا دینا۔ ایسا مارنا کہ شکل پہچانی نہ جاوے +

**چہرہ بنانا** — ہ۔ فعل لازم۔ منہ بنانا۔ چہرے کی لینا۔ منہ چڑانا +

**چہرہ تمتمانا** — ہ۔ فعل لازم۔ چہرہ کا گرمی یا بخار سے سرخ ہو جانا +

**چہرہ شاہی روپیہ** — ہ۔ اسم مذکر۔ سرکاری سکہ جس پر ملکہ معظمہ کا چہرہ بنا ہوا ہے۔ چہرہ دار روپیہ +

مشہور تھے ۱۲۷۱ ہجری میں انتقال فرمایا۔ اُردو زبان کے محاوروں کو اُن سے بہتر سرپرست اور ٹکسالی شاعر نہ ملا +

**ذوق سے** - ا۔ تابع فعل (۱) دل کی اُمنگ سے۔ دلی خواہش سے (۲) باشوق۔ بانوشی۔ خوشی سے۔ مرضی سے۔ شوق سے + سر آنکھوں سے۔ بطیبِ خاطر۔ بطوعِ خاطر۔ برضا و رغبت +

**ذِہْن** - ع - اسم مذکر (۱) زیرکی۔ فہیدگی۔ دانائی + قوّتِ مدرکہ + سمجھ۔ قابلیت۔ استعداد۔ رسائیِ طبع۔ ادراک۔ ذکا۔ فراست (۲) یاد داشت۔ حافظہ +

**ذہن کھلنا** - ا۔ فعلِ لازم۔ سمجھ کا اُجلا ہو جانا۔ عقل کا تیز ہو جانا۔ فہم کا رسا اور معاملہ رس ہونا +

**ذہن لڑانا** - ا۔ فعلِ متعدی۔ سمجھ لڑانا۔ سوچ بچار کرنا۔ طبیعت لگانا۔ سوچنا۔ عقل دوڑانا۔ غور و خیال کرنا۔ تفرّس کرنا +

**ذہن نشین کرنا** - ا۔ فعلِ متعدی۔ سمجھانا۔ تشفی کر دینا + ذہن میں بٹھانا۔ کسی بات کو دل میں جما دینا۔ چت میں بٹھانا + جتا دینا +

**ذہن نشین ہونا** - ا۔ فعلِ لازم۔ جمنا۔ ٹھنا۔ دل پر نقش ہونا۔ سمجھ میں آنا۔ نقش کالحجر ہونا۔ چت میں بیٹھنا + تہ نشین ہونا +

**ذِہِین** - ع - صفت۔ زکی۔ زیرک۔ تُند ذہن۔ تیز طبع۔ تیز فہم۔ ہوشیار۔ بُدھ وان +

**ذِی** - ع - اسم مذکر (مرکبات میں دیکھو ذو) +

**ذی اختیار** - ع - اسم مذکر۔ صاحبِ اختیار۔ حکومت والا۔ مرتبہ والا۔ مختار۔ عالی نسب

**ذی استعداد** - ع - اسم مذکر۔ استعداد والا۔ لائق۔ قابل + عالم۔ فاضل +

**ذی الحج** - ع - اسم مذکر (فارسی والے ہمزہ و لام سے اس کے ہمزہ کے تا نے تعلق کرخفت کر دیا ہے) حج کرنے کا مہینا۔ مسلمانوں کا بارھواں قمری مہینا جس کی دسویں تاریخ کو عید الاضحیٰ یعنی عید قربان ہوتی ہے۔ بکرعید کا چاند +

**ذی حُرمت** - ع - صفت۔ عزت دار۔ با وقر +

**ذی حق** - ع - صفت۔ حقدار۔ مستحق + دعویدار۔ حصہ پانے والا +

**ذی حیات** - ع - صفت (۱) زندہ۔ جیتا جاگتا۔ موجود (۲) ذی روح۔ جاندار +

**ذی رُتبہ** - ع - اسم مذکر۔ منصب والا۔ منصب دار۔ عہدہ دار۔ صاحبِ عزت۔ شریف

**ذی رُوح** - ع - صفت۔ جاندار +

**ذی عزت** - ع - صفت۔ صاحبِ توقیر۔ عزت دار۔ واجب التعظیم۔ شریف۔ معزز

**ذی قعدہ** - ع - اسم مذکر (۔ تہ فرشت ہمزہ محذوف کیا ہے) جنگ و جدل سے باز رہ کر بیٹھنے کا مہینا۔ عربی قمری گیارھواں مہینا جو شوال کے بعد اور ذوالحج سے پہلے آتا



ہے۔ خالی کا مہینا +

**ذی ہوش** - ع - صفت۔ ہوش و گوش والا۔ ہوشیار۔ سمجھ دار۔ فہیم۔ ذکی۔ ذہین + عاقبت اندیش +

**ذَیل** - ع - اسم مذکر (۱) دامن + نیچے کا حصہ + نیچے (۲۔ ۱) جرگہ۔ گروہ۔ منڈلی۔ زمرہ جیسے ہمارے ذیل کے آدمی یا عورتیں دوسری جگہ ٹھیری تھیں (۳) علاقہ۔ حلقہ۔ ذیلدار کا حلقہ +

**ذیل دار** - ا۔ اسم مذکر۔ وہ سرکاری عہدہ دار جس کے ماتحت چند گاؤں یا قصبے ہوں

**ذیل میں** - ا۔ تابع فعل۔ نیچے۔ تحت میں +

## ر

**ر** - ع - اسم مؤنث (۱) عربی کا دسواں فارسی کا بارھواں اُردو کا چودھواں ہندی کا ستائیسواں حرفِ صحیح ( ) جسے راے مہملہ۔ راے غیر منقوطہ راے قرشت بھی کہتے ہیں (۲) حسابِ جمل میں اس کے دو سو عدد فرض کئے گئے ہیں (۳) یہ حرف زیادہ تر لام سے اکثر زبانوں میں اور پ ت ڈ س ش غ ک گ ن و سے بعض زبانوں میں بدلتا ہے جس کی تفصیل ارمغانِ دہلی میں دیکھو +

**رَاب** - ہ - اسم مؤنث (۱) پتلا گڑ جو اکثر تباگو میں پڑتا ہے اور اسے بعض مقامات میں شیرہ بھی کہتے ہیں (۲) گنے کا رس۔ شیرہ۔ رس +

**رَابڑی** - ہ - اسم مؤنث۔ (گنوار) جو یا باجرے یا کسی کا نمکین کھٹی چھاچھ میں پکا ہوا آٹا جو اکثر موسم گرما میں گنوار لوگ کھایا کرتے ہیں (۲) گاڑھا کیا ہوا دودھ جو گھونٹتے گھونٹتے لال سا ہو جاتا ہے دہلی میں اُسے کھرچن اور ربڑی بولتے ہیں + جیسے ملائی سے میٹھا کھرچن ربڑی بیچنے والے کی آواز +

**رَابِطہ** - ع - اسم مذکر۔ میل جول۔ ملاپ۔ تعلق۔ ربط ضبط (۲۔ ۱) قرابت۔ ناتہ۔ رشتہ۔

**رَاپی۔ یا۔ رَانپی** - ہ - اسم مؤنث۔ چمڑا تراشنے کا اوزار + چمڑا چھیلنے اور صاف کرنے کی کھرپی۔ کھرچنی +

**رَات** - ہ - اسم مؤنث (۱) رین۔ شب۔ نِس۔ لیل۔ رجنی + ؎

نور جتاب ہے دُھوئیں کی شال　　اے کیا آج رات کالی ہے (داغ)

(۲) شام۔ مغرب۔ سنجا (۳) اندھیرا۔ تاریکی + سیاہی +

**رات بس کر** - ا۔ تابع فعل۔ شب باش ہو کر۔ ایک شب قیام کرکے +

**رات بولنا** - ا۔ فعلِ لازم۔ رات کا سائیں سائیں کرنا۔ رات کا بھائیں بھائیں

ہنا۔ سُنسان کے عالم میں جو آدمی رات کے بعد ہوا کی آواز محسوس ہوتی ہے اُسے رات کا بولنا کہتے ہیں + ف

کچھ شبِ وصل میں بھی چین نہ پایا ہم نے رات بولے ہے پڑی مُرغِ سحر کے بدلے (عارف)

**رات بھاری ہونا**۔ اِ۔ فعلِ لازم (۱) شبِ غم یا شبِ بیماری کا دراز اور ناگوار معلوم ہونا + ف

یوں تڑکے سے گراں ہے سر چشمِ یار کو جس طرح ہو رات بھاری مردمِ بیمار کو (ناسخ)

(۲) رات کا منحوس سخت و دشوار اور خطرناک ہونا + ف

ہے گراں آج مرے ماہ کو گرمی سے نقاب کیا ہی گھبیر ہے یہ رات اسے مکھل بھاری (ناسخ)

**رات بھر**۔ ۔ تابعِ فعل۔ تمام شب۔ ساری رات جیسے رات بھر جماہی اور ایک بچہ بیائی (کہاوت) +

**رات تھوڑی سوانگ بہت**
**رات تھوڑی کہانی بڑی**
۔ کہاوت (۱) یعنی فرصت کم اور کام بہت (۲) عمر کم اور دُنیوی بکھیڑے بہت +

کر جو کچھ کر سکے جوانی میں رات تھوڑی ہے اور بہت ہے سانگ (میر)

کیا خیال و گمان سے ہو نجات تھے بہت سانگ اور تھوڑی رات (مومن)

**رات دِن**۔ ۔ اسمِ مذکر۔ شب و روز۔ شبانہ روز۔ آٹھوں پہر + ف

رات دن گردش میں ہیں سات آسماں ہو رہے گا کچھ نہ کچھ گھبرائیں کیا (غالب)

**رات کا پیٹ بھاری ہے**۔ ۔ کہاوت (گنوار) رات میں بہت کچھ اور ہر طرح کی سمائی ہے۔ رات سب کی عیب پوش ہے +

**رات کی رات**۔ ۔ تابعِ فعل۔ صرف ایک شب۔ رات بھر۔ ایک ہی رات۔ آج کی رات + ف

اے ہو آج تو ہم کو صنم رات کی رات لیلۃ القدر سے بہتر ہے ملاقات کی رات (قدر)

**رات ماں کا پیٹ ہے**۔ ۔ مو۔ محاورہ۔ یعنی رات عیب پوش اور خود پردہ نشیں عورت کا پردہ ہے +

**رات نہ پکڑنا**۔ ۔ فعلِ متعدی۔ رات تک زندہ نہ رہنا۔ دن ہی دن میں کام تمام ہو جانا + رات نہ لینا۔ رات تک یہ حالت نہ رہنا جیسے زچہ کو بہت درد لگ رہے ہوں یا بیمار کا نہایت دن کے وقت حال تنگ ہو تو کہتے ہیں کہ رات نہیں پکڑنے کا +

**رات والا**۔ ۔ اسمِ مذکر۔ ع (۱) بوم۔ گھگھو۔ اُلّو۔ بُغد (۲) بیعت۔ زناوش (۳) چاند۔ ماہ +

**راتِب**۔ ع۔ اسمِ مذکر (۱) روزمرہ کی معمولی خوراک۔ روزانہ خوراک۔ روزینہ۔



وظیفہ (۲) کتے بلی وغیرہ کا روزانہ کھانا (۳) گھوڑے کا معمول کے علاوہ دانا یا نہاری وغیرہ مقرر کرنا +

**راتب خور**۔ ع + ف۔ اسمِ مذکر۔ وظیفہ خوار۔ راتب خوار۔ طلوفہ دار۔ روزی خوار +

**راتب لگانا**۔ ۔ فعلِ متعدی۔ کتے بلی وغیرہ کی روزینہ خوراک مقرر کرنا۔ راتب کا حساب ڈالنا +

**راتُوں رات**۔ ۔ تابعِ فعل۔ شباشب۔ رات بھر میں۔ تمام شب میں +

**راج**۔ ۔ اسمِ مذکر (۱) معمار۔ مکان بنانے والا۔ تعمیر کرنے والا (۲) سلطنت۔ حکومت۔ بادشاہی۔ فرمانروائی۔ عمل۔ عملداری + ف

ہم عاشقوں سے ظلم بُتاں کچھ نہ پوچھیے ان کافروں کا آج زمانے میں راج ہے (بحر)

(۳) گورنمنٹ۔ سرکار (۴) وقت۔ زمانہ۔ عہد جیسے خاوند کے راج میں کیا تھا جو اب بیوہ پنے میں ہوگا ف

اور کرتوں گی بھی کچھ کشت تھا اسکے راج میں مر گیا تو مر گیا کیا شہر سُونا ہو گیا (راحت)

(۵) اختیار۔ خود مختاری۔ عمل دخل جیسے خاوند راج بلند راج پوت راج محتاج راج (یعنی جو اختیار خاوند کے گھر میں ہوتا ہے وہ نواسے کے گھر میں نہیں ہوتا کیونکہ داماد کے گھر میں اکثر بیگانہ وار رہنا پڑتا ہے) +

**راج استھان**۔ ۔ اسمِ مذکر (ہندی) ۱۔ شاہی محل + راج مندل۔ نواس (۲) راجدھانی۔ دارالخلافہ۔ دارالسلطنت (۳) دربارِ عام۔ دیوانِ عام +

**راج اگیا**۔ ۔ اسمِ مؤنث (ہندی) شاہی حکم۔ فرمانِ شاہی۔ سرکاری حکم +

**راج بنس**۔ ۔ اسمِ مذکر (ہندی) خاندانِ شاہی۔ سلاطین۔ نونیناں +

**راج بنسی**۔ ۔ اسمِ مؤنث (۱) شاہی خاندان کا آدمی۔ راجہ کے خاندان کا (۲) سانپ۔ ناگ (۳) راجپوت قوم کا نام (۴) بادشاہ کا تخت سے اُترنا +

**راج بہا** یا **سرج بہا**۔ ۔ اسمِ مذکر۔ نہر کی چھوٹی شاخ۔ نہر جو نہر میں سے نکالی جاتی ہے۔ چھوٹی نہر جو کسی نہر یا منبع سے نکالی جائے، نکاسی بھی کہتے ہیں +

**راج بھنڈار**۔ ۔ اسمِ مذکر (ہندی) ۱۔ خزانۂ عامرہ۔ بیت المال۔ توشہ خانہ شاہی (۲) سرکاری مال خانہ۔ سرکاری گودام گھر +

**راج بھنگ ہونا**۔ ۔ فعلِ لازم (ہندی) سلطنت کا تہ و بالا ہونا۔ سلطنت کا پائمال ہونا۔ سلطنت میں زوال آنا +

**راج بھوگ**۔ ۔ اسمِ مذکر (۱۔ ہندی) وہ بھوجن جو دو پہر کے وقت ٹھاکر کے رو برو رکھا جائے (۲) ایک قسم کا عمدہ چاول کی قسم +

**راج بھیٹ**۔ ۔ اسمِ مؤنث (ہندی) نذرانۂ شاہی۔ سرکاری رسوم و نذرانہ

جوادنیٰ اعلیٰ کو حاضر ہونے کے وقت دکھائے +

**راج پاٹ** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) تخت سلطنت۔ حکومت۔ بادشاہت۔ سلطنت۔ فرمانروائی +

**راج پتی** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ہندو شاہزادوں کا لقب۔ راج کنور۔ صاحب عالم

**راج پتنی** - ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) ملکہ۔ رانی۔ پٹ رانی +

**راج پوت** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ۱۔ شاہزادہ۔ بادشاہزادہ (۲) چھتری ہندو راجا کی اولاد +

**راج پھوڑا** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) وہ بڑا پھوڑا جو اکثر پیٹھ پر ہوتا اور اس سے آدمی نہیں بچتا ہے۔ ڈیٹ پھوڑا۔ خجر بیگ +

**راج تلک** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) شاہی علامت۔ وہ قشقہ جو راج گدی یا ولیعہدی ظاہر کرنے کے واسطے لگایا جائے +

**راج تلک** یا **راج گدی دینا** - ہ۔ فعل متعدی (ہندی) گدی نشین کرنا۔ تخت پر بٹھانا۔ ولیعہد بنانا۔ مسند نشین کرنا۔ راج سونپنا۔ ٹیکے کی رسم ادا کرنا +

**راج دربار** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) دربار شاہی۔ محفل اجلاس شاہی۔ عدالت گاہ بادشاہی

**راج درشن** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) راجہ کی زیارت + دربار شاہی کی زیارت +

**راج دلار** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) راج کمار۔ شہزادہ۔ کنور + ٹیکا +

**راج دلاری** - ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) شہزادی + ؎

کہہ گئی سچ اک راج دلاری      اچاری پریت سے بھاری      (حالی)

**راج دوار** - ہ۔ اسم مذکر۔ شاہی محل کا دروازہ۔ راجہ کی ڈیوڑھی +

**راج دھانی** - ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) دیکھو (راج استھان) +

**راج دہائی** - ہ۔ اسم مؤنث۔ راج سے پناہ مانگنی۔ دادخواہی۔ انصاف طلبی فریادرسی۔ بادشاہ یا سرکار سے فریاد کرنا +

**راج دھرم** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ۱۔ سرکاری فرض (۲) شاہی کام (۳) جنگی قوم کے فرائض (۴) شاہی مذہب +

**راج ڈنڈ** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ۱۔ کر۔ ٹیکس + سرکاری رسوم (۲) سرکاری جرم کی سزا + سرکاری جرمانہ + محصول +

**راج رانی** - ہ۔ اسم مؤنث (۱) دیکھو (راج پتنی) ۲۔ تنلیا۔ دیوی۔ بھوانی۔ درگا کالکا۔ جگ مایا۔ ہر دیوتا کی استری کا یہ لقب ہوتا ہے جیسے سوا چولا ہے راج رانی کے دربار کو (نوراتے کے پہلے دن بجانے کی آواز) +

**راج رچانا** - ہ۔ فعل متعدی۔ عو۔ عیش کرانا۔ آرام سے رکھنا۔ حکومت کرانا۔



لگہ دینا جیسے تیری بیٹی بھیک منگائے میرا بیٹا راج رچائے +

**راج روگ** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ۱۔ بڑا آزار۔ تپ دق۔ مرض مہلک + کوڑھ برص (۲) عرصہ تک زیر تجویز رہنے والا مقدمہ (۳) تیسری لت۔ عادت ہونے کی +

**راج سبھا** - ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) دربار شاہی +

**راج کاج** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) معاملات شاہی +

**راج کر** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) دیکھو (راج ڈنڈ) +

**راج کرنا** - ہ۔ فعل متعدی (۱) حکومت کرنا۔ فرمانروائی کرنا۔ سلطنت کرنا (۲) عیش کرنا۔ آرام سے بسر کرنا۔ خوش رہنا۔ آسودہ رہنا +

**راج کرے** - ہ۔ ندا۔ عو۔ بٹ جائے۔ آگ لگے۔ غارت ہو۔ اجڑ جائے۔ بھاڑ میں پڑے۔ چولہے میں جائے۔ جیسے راج کرے یہ الفت + قطعۂ رنگین

سخت بیدید ہو تم اسے رنگین      کوئی اب اس کا کیا علاج کرے

ہم نہیں جانتے ہیں چاہو اور کو تم      دوستی اس طرح کی راج کرے

کر دیا تو نے خفا مجھ سے میرے انشا کو      یہ تری راج کرے شوخی مزاجی باجی (انشا)

(چونکہ برا لفظ بھی زبان سے نکالنا عورتیں برا جانتی ہیں اس لیے یہ اچھے معنی کا لفظ ایسے موقع پر مستعمل ہوا گویا اس کے اصلی معنی میں اسے راج نصیب ہوا) +

**راج کل** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) خاندان شاہی +

**راج کمار** - ہ۔ اسم مذکر۔ راج کنور۔ راجا کا بیٹا۔ راجپوت۔ کنور۔ شہزادہ +

**راج کوی** - یا - **راج کبی** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ملک الشعراء +

**راج گدی** - ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) تخت شاہی۔ مسند حکومت۔ تخت سلطنت

**راج گرو** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ۱۔ راجہ کا پیر۔ شاعر کی اصلاح کرنے اور روحانی خوشی بخشنے والا مرشد (۲) جگت استاد +

**راج گھاٹ** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) ۱۔ راجہ کے اشنان کرنے کا گھاٹ۔ وہ دریا کا کنارہ جہاں راجہ غسل کیا کرتا ہے (۲) بادشاہ کش۔ قاتل شاہ (دہلی میں راج گھاٹ بھی ہے)

**راج گری** - یا - **گیری** - ہ۔ اسم مؤنث۔ معماری۔ کار تعمیر +

**راج مارگ** - ہ۔ اسم مذکر (ہندی) شاہراہ۔ عام راہ۔ بڑی اور چوڑی سڑک + شارع عام +

**راج مزدور** - ہ۔ اسم مذکر۔ معمار۔ تھی + حمال اور بیلدار وغیرہ۔ گل کار +

**راج منتری** - ہ۔ اسم مذکر۔ وزیر شاہی۔ وزیر اعظم۔ سکتر۔ سکریٹری + مشیر یا مصاحب بادشاہ +

**راج نیت** - ہ۔ اسم مؤنث (ہندی) ۱۔ فرائض شاہی جو موقع جنگ و صلح

میں برتے جاتیں (۲) سلسلۂ سلطنت (۳) قانونِ شاہی کی کتاب (۴) علم فقہ - قانونِ شریعت (۵) قانونِ مُلکی دستور العمل +

**راج ہٹ** - ۵ - اسم مؤنث - بادشاہ کی ضد - راجہ کی طرح کسی طرح نہ ہٹے +

**راج ہنس** - ۵ - ایک قسم کی مرغابی - بڑی بط - قاز +

**راجا** - ۵ - اسم مذکر (۱) فرمانروا - بادشاہ - رئیس باختیار - ملک - زبردست حاکم + مالک جیسے راجا بلاتے تمہارا آنے (۲ - صفت) بے پروا - من موجی - شاہانہ یا امیرانہ مزاج والا (۳) امیر - دولتمند جیسے راجا بنے تو کیا انت جاٹ کے جاٹ +

**راجا اندر کا اکھاڑا** - ۵ - اسم مذکر (۱) راجا اندر کی مجلس - راجا اندر جو تمام دیوتاؤں اور پریوں کا بادشاہ مانا جاتا ہے اُسکی محفل رقص و سرود + انجمن عیش و نشاط (۲) خوبصورت عورتوں کا جمگھٹا - پریوں کا مجمع +

کرتے ہیں پریوں سے کُشتی پہلوان عشق ہیں　　رنگ ناسخ راجا اندر کا اکھاڑا چاہیے　(ناسخ)

**راجا راج پرجا سکھی** - ۵ - کہاوت جہاں کا حاکم اچھا ہو وہاں کی رعایا خوش

**راجائی** - ۵ - اسم مؤنث (۱) سلطنت - بادشاہی - فرمانروائی + حکومت - حاکمی (۲) امیری - دولتمندی +

**راجچھ** - ۵ - اسم مذکر (۱) پیشہ وروں کے اوزار + کپڑے بُننے کا آلہ - بڑھئی اور راج وغیرہ کے اوزار (۲) لکڑی یا شتیر کے اندر کا پکا حصہ +

**راچھس** - ۵ - اسم مذکر (ہندو) ۱ - راکس - راکشس - ایک قسم کے سرکش دیو - عفریت - لشٹ - اَسر - رجنی چر + ہتیارا - ہتیا کرنے والا - ظالم + جن - بھوت - پریت - روح بد (۲) ایک سینگدار موہوم قوم کا نام جو دیوتاؤں کے برخلاف رہتی تھی (۳) وہ عجیب الخلقت بچہ جسکے سر پر پیدایش کے وقت دو سینگ موجود ہوں

**راچھس بیاہ** - ۵ - اسم مذکر (ہندو) وُہ زبردستی کا بیاہ جس میں کوئی رسم ادا نہ کی جائے - وحشیانہ بیاہ - بے قاعدہ شادی +

**راچھس بیلا** - ۵ - اسم مذکر (ہندو) جھٹ پٹے کا وقت جس میں راکشس اپنے اپنے گھروں سے باہر نکلتے ہیں +

**راحت** - ع - اسم مؤنث - آرام - آسایش - سکھ - چین +

**راحتِ جان** - ا - اسم مؤنث - دِل خوش کرنے والی چیز - (جب میوہ لیکن عرق میں ہری مرچیں کتر کر ڈال دیتے ہیں تو اُسے راحت جان کہتے ہیں اور کبھی چٹنی میں پھوٹ کے تخموں کو ڈالکر یا کبھی سنتروں کا زیرہ نکال کر اس میں کھانڈ اور کیوڑہ ملاکر اسی نام سے موسوم کرتے ہیں

**راد** - ۵ - اسم مؤنث - پیپ - زخم کی بگڑی ہوئی آلایش - مواد - ریم - زرد آب +

**رادھا** - ۵ - اسم مؤنث (۱) رادھکا - کرشن جی کی ایک معشوقہ بیلدری گوالی کا نام (ذکر جمن) رادھا کرشن بول تیرا کیا لگے گا مول (۲) مجازاً - عطا - پیشر +

**رادھا کو یاد کرو** - ا - محاورہ - جاؤ ہوا کھاؤ - ہمیں کچھ پروا نہیں - چلو چلتے ہو اپنا کام کرو - (چونکہ کرشن جی رادھا کو زیادہ پیار کرتے تھے اس سبب سے گوپیاں کی دوسری محبوبہ تھی غرضاً حالت بے تعلقی یا ناز یا ناخوشی میں یوں کہا کرتی تھی بس یہاں سے یہ محاورہ ہوگیا) +

**راڑ** - ۵ - اسم مؤنث - جھگڑا - ٹنٹا - فساد - لڑائی - دنگا + کلیس +

**راڑ بڑھانا** - ۵ - فعل متعدی - فساد بڑھانا - تکرار کرنا - بات بڑھانا +

**راڑ کرنا** - ۵ - فعل لازم - جھگڑا کرنا - ٹنٹا کرنا + چھیڑ کرنا - چھیڑنا جیسے ڈگر چلت مو سے کیسی راڑ وُہ وہ جمن میں نا جاؤں گی +

**راز** - ف - اسم مذکر - بھید - پوشیدہ بات - بہانی اسرار + سر +

باتیں کرنے میں تمہیں ضد چلی آتی ہے　　راز آنکھوں سے گماں رات کی بیداری کا　(آباد)
غل سے چھپتی نہیں پرواز سپے کا کبوتر　　کرتے چاک گریباں کہیں رُسوا تجکو　(ناسخ)

**رازدار** - ف - اسم مذکر - ہمراز - بھید کا محرم + دمساز + ہمدم محرم کار +

**رازداری** - ف - اسم مؤنث (۱) بھید چھپانا - اخفائے راز (۲) اخفائے جرم (۳) کسی جرم کو جاننا اور پھر نہ کہنا +

**راز فاش کرنا** - ا - فعل متعدی - بھید کھولنا +

**راز و نیاز** - ا - اسم مذکر (۱) عاشق و معشوق کے رمز و کنایے - پیار و اخلاص + ناز و نخرہ - چاؤ چوچلا - ے

یہ توقف ہے ہر انداز پر بڑا ووں کا　　وُہ قیامت ہیں جنہیں راز و نیاز آتے ہیں　(داغ)

(۲) دُعا - بندگی - خدا کی درگاہ میں اخلاص کے ساتھ عرض - [illegible] + خلوص - عجز و نیاز + ے

یاروں سے کہہ دو گھر کو چلے جائیں بعد دفن　　تخلیہ ہو کہ وقت ہے راز و نیاز کا　(اسیر)

**راز و نیاز کی باتیں** - ا - اسم مؤنث - پیار و اخلاص کی باتیں - عاشق و معشوق کے رمز و کنائے - چاؤ چوچلے +

**رازق** - ع - اسم مذکر - رزق دینے والا - پروردگار - روزی رساں - رب العالمین +

**راس** - ع - اسم مذکر (۱) سر - مونڈ + کسی چیز کی بلندی (۲) مویشی کا سر - جانور کا سر - وُہ لفظ جو مویشی کی تعداد کے ساتھ آتا ہے جیسے دو راس بیل یا اسب وغیرہ - جغرافیہ خشکی کا وہ گوشہ جو پانی میں دُور تک چلا جائے جیسے راس کماری - راس امید وغیرہ (۴ - ریاضی) زاویہ کی نوک - زاویہ کا سر +

**راس الجدی** - ع - اسم مذکر - خط جدی کا وہ نقطہ جہاں سورج پہنچنے سے جاڑے کا موسم شروع ہوجاتا ہے (کشاف) +

راس السرطان ع - اسم مذکر. خاص سرطان کی وہ جگہ جہاں سورج کے پہنچنے سے ہمارے اں گرمی شروع ہو جاتی ہے - اُترائیں +

راس المال ع - اسم مذکر (۱) سرمایۂ تجارت - اصل پونجی - مول (۲) وہ روپیہ جو کسی ملک کی گورنمنٹ غیر معمولی اخراجات پورے کرنے کے واسطے قرض لے - ملکی قرضہ +

رَاس - ف - اسم مونث (۱) راستہ - سڑک (۲) گھوڑے کی باگ (۳) - ع - وہ آسمانی گرہ جو ہر ایک برج میں تیرہ مہینے تک رہتی ہے - راہو +

راس و ذنب - ع - اسم مذکر - راہو اور کیت - اُن دو ستاروں کا نام جن کے سبب کسوف و خسوف ہوتا ہے +

رَاس - ہ - اسم مونث - صحیح (ف - راش) انبار غلہ جو اش - بن صاف کیے ہوئے اناج کا ڈھیر - کھلیان - خرمن +

راس اٹھانا - ہ - فعل متعدی - کھلیان اٹھانا +

رَاس - ہ - اسم مونث (۱) آسمان کے بارہ برجوں کا نام دیکھ میش حمل - برکھ یعنی ثور - متھن یعنی جوزا - کرک یعنی سرطان - سنگھ یعنی اسد - کنیا یعنی سنبلہ - تُلا یعنی میزان - برچک یعنی عقرب - دھن یعنی قوس - مکر یعنی جدی - کمبھ یعنی دلو - مین یعنی حوت + ع

کنیا تھی غرض کہ راس اُسکی پوری نہ ہوئی تھی آس اُسکی (نسیم)

چونکہ ہر ایک برج کے حروف نام کی راس دیکھنے کے واسطے کام آتے ہیں لہذا بہ ترتیب اُنکے نام لکھے جاتے ہیں (۱) ا ع ل (۲) ی و ب (۳) ک ق چھ (۴) ڈ ح ہ (۵) م - ٹ (۶) ٹھ - پہ - ٹ ٹھ (۷) ر ت (۸) ن ی (۹) دھ ڈھ (۱۰) کھ گھ (۱۱) س - گ - غ - ش (۱۲) د ج ز د ش) + ۲ - کھیل - ناچ - تماشا جیسا سری کرشن نے گوپیوں کے ساتھ کیا تھا جسے راس لیلا بھی کہتے ہیں چونکہ آپ کے ساتھ برج کا بھاگن میں راس دھاری اس کھیل کی نقل کیا کرتے ہیں (۳) باگ ڈور - لگام کی رسی (۴) اناج کا ڈھیر - انبار غلہ (۵) بیاج - سود +

راس بٹھانا - ہ - فعل متعدی (کنایۃً) گود لینا - متبنیٰ کرنا + ولیعہد بنانا - جانشین قرار دینا +

راس چکر - ہ - اسم مذکر منطقۃ البروج - وہ دائرہ جس پر آسمان کے بارہ برج واقع ہوتے ہیں

راس چکر - ہ - اسم مذکر - طریق الشمس + سورج منڈل +

راس دھاری - ہ - اسم مذکر - وہ ناچنے والے لڑکے جو کرشن جی اور گوپیوں کے کھیل کی نقل کرتے ہیں +

راس لیلا - ہ - اسم مونث - کرشن جی اور اُن کی گوپیوں کا کھیل +

راس ملنا - ہ - فعل لازم - دو شخصوں کے نام کے اول حرف کا ملنا - دو شخصوں کے طالع کا یکساں ہونا - سازگاری ہونا - موافقت ہونا +

راس نشین - ہ - اسم مذکر (کنایۃً) لے پالک - متبنیٰ - گود لیا ہوا لڑکا +

رَاس - ف - (مخفف راست بمعنی ٹھیک - موافق) سازگار - موافق + مناسب طبع + مبارک

راس آنا - ہ - فعل لازم - موافق ہونا - آب و ہوا کا مناسب طبع ہونا - مؤثر ہونا - سازگار ہونا - مفید پڑنا - موافقت آنا + مبارک ہونا + ع

بُتوں کے کوچے کی ہو کچھ ہوا نہ راس آئی یہاں سے تیا ہے کیا زار و ناتواں ہوکر (نیر)

دیا ہے زہر مرے چارہ گر نے تنگ آکر دوا تو خوب ملی ہے جو آئے راس مجھے (داغ)

راس لانا - ہ - فعل متعدی - دیکھو - راست لانا +

راس نہ ہونا - یا - نہ آنا - ہ - فعل لازم (۱) نحس اور نامبارک ہونا ع

دل جس سے لگایا وہ ہوا دشمن جانی کچھ دل کا لگانا ہی ہمیں راس نہ آیا

(۲) ناموافق ہونا - مزاج کے خلاف ہونا +

کوئی بھی دعا اپنے تئیں راس نہیں ہے جُز وصل سو ملنے کی ہمیں آس نہیں ہے (درد)

رَاسْت - ف - صفت (۱) سیدھا - درست - ٹھیک + صحیح (۲) سچ - حق - سچا - نقیض کذب - صدق (۳) موافق + سازگار + مؤثر +

راست آنا - ہ - فعل لازم - دیکھو (راس آنا) +

راست باز - ف - صفت - سچا - صادق - بے ریا - بے کپٹ - ایماندار - دیانت دار +

راست بازی - ف - اسم مونث - ایمانداری - دیانت داری - راستی - سچائی +

راست گو - ف - صفت - صاف گو - سچا - راستباز جیسے راست گو مجلس مجلس میں جھوٹا (کہاوت) +

راست لانا - یا - راس لانا - ہ - فعل متعدی - سازگار کرنا - مبارک کرنا - موافق کرنا - حسب منشا کرنا +

رَاسْتَہ - ف - اسم مذکر (۱) لغوی معنی صف بازار - لنگ (۲) سبیل - راہ - طریق - سڑک - گزر - باٹ (۳) رسم - قاعدہ (۴) طریقہ - ڈھنگ (دیکھو ستان تا ستیر؟)

رَاسْتی - ف - اسم مونث - سچائی - صدق - صداقت + دیانت داری - امانت داری + صلاحیت - درستی - اصلاح + صفائی - صاف دلی - کھرا پن + اخلاص - خلوص - وفاداری

راستی پر آنا - ہ - فعل لازم - صلاحیت پر آنا - سچ بولنے پر آمادہ ہونا - راہ پر آنا +

راستی سے - ہ - تابع فعل - دیانت داری سے - وفاداری سے - ایمان سے +

رَاسِخ - ع - صفت (۱) اُستوار - محکم - پکا - مضبوط - پائیدار - راز - دیرپا - مستقل (۲) گندھک - نوشادر وغیرہ سے پھکا ہوا تانبا جسے سنگ راسخ بھی کہتے ہیں (۳) شیخ غلام علی عظیم آبادی شاگرد مرزا فدوی و میر تقی کا تخلص - دیوان راسخ مثنوی وغیرہ انکی

حُسن و عشق - جمیل نجات وغیرہ آپ کی یادگاریں روز مرہ نہایت پاکیزہ اور کلام مرغوب خاص و عام ہے ۱۳۰۳ھ میں انتقال فرمایا - نیز مولوی عبدالرحمان خلف مولوی محمد حسین صاحب تقیر متوطن بنت مقیم دہلی کا تخلص جو اپنی جودت پسندیت اور اچھوتے مضامین کے سبب اس عالم نوجوانی میں قابل تعریف ہیں - آپ نے مثنوی مولانا روم کے اول دفتر کا نظم میں ترجمہ مع شرح کیا اور وہ چھپ گیا ہے - ایک دیوان بھی طبع ہو چکا ہے - اب دستار فضیلت باندھ کر وعظ و نصیحت کی طرف متوجہ ہوئے ہیں +

**راسی** - ۱ - صفت (پوُرب) اوسط نسل کا گھوڑا + بے غرض - بے پروا +

**راسی نام** - ۱ - اسم مذکر - وہ نام جو مولود کے طالع کے موافق رکھا جائے +

**راشن** - انگلش (Rashion) اسم مذکر - راتب - سد - خوراک + فوجی خوراک +

**راشی** - ع - اسم مذکر (۱) رشوت دینے والا - گھونس دینے والا (۲) غلط العوام رشوت گیرندہ - گھونس پر لینے والا - گھونس لیوا - رشوت خوار +

**راضی** - ع - صفت (۱) شاد - خوش - خوشنود + رضامند (۲ - ۱) ستوکلی صابر متوکل + شاکر (۳ - ۱) تندرست - صحیح سالم - چنگا - بھلا (۴ - ۱) آمادہ - مستعد - تیار - کمربستہ +

**راضی برضا** - ع - صفت - مرضی الٰہی پر شاکر و قانع - خدا کے حکم پر راضی - تسلیم کرنے والا +

**راضی بنانا** - ۱ - فعل متعدی (عوام) ٹھیک بنانا - مانا - پیٹنا - درست کرنا +

**راضی خوشی** - ۱ - تابع فعل - صحیح سالم - بھلا چنگا - تندرست + چین چان سے - امن و امان سے +

**راضی کرنا** - ۱ - فعل متعدی - خوش کرنا + آمادہ کرنا - مطمئن کرنا + رضامند کرنا +

**راضی ہونا** - ۱ - فعل لازم - رضامند ہونا - خوش ہونا - ماننا - تسلیم کرنا - تندرست ہونا

**راضی نامہ** - ع + ف - اسم مذکر - باہمی فیصلہ کی وہ تحریر جو سرکار میں داخل کی جائے - وہ نوشتہ جو مدعی اپنے دعوے سے باز آنے کی نسبت عدالت میں پیش کرے

**راغب** - ع - اسم مذکر - رغبت کرنے والا - مائل - خواہشمند - ملتفت - التفات کرنے والا +

**راغب کرنا** - ۱ - فعل متعدی - مائل کرنا - متوجہ کرنا - موہنا + فریفتہ کرنا - لبھانا +

**راغب ہونا** - ۱ - فعل لازم - متوجہ ہونا - مائل ہونا - ملتفت ہونا - التفات کرنا +

**رافضی** - ع - اسم مذکر (۱) منسوب بہ رافضہ - سپاہیوں کا وہ گروہ جو اپنے سردار کو چھوڑ دے (۲) اہل تشیع کا وہ فرقہ جس نے زید بن علی ابن حسین رضی اللہ عنہم سے بیعت کرنے کے بعد کہا تھا کہ آپ شیخین (یعنی ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما) سے تبرا یعنی نفرت کریں



تاکہ ہم آپ کا ساتھ دیں مگر زید رضی اللہ عنہ نے انکار کیا اور فرمایا کہ میں اُن لوگوں سے کیوں کر نفرت کروں جو میرے دادا جان کے وزیر اور مصاحب رہے ہیں پس انہوں نے اُن کو چھوڑ دیا اور آخر کار آپ حجاج بن یوسف کے ہاتھ سے شہید ہو گئے

**راقم** - ع - اسم مذکر - کاتب - لکھنے والا - نامہ نگار - نویسندہ - تحریر کنندہ +

**راکھ** - ۱ - اسم مؤنث - خاکستر - بھسم - بھبھوت - چھار + بھوبل - کسی جلی ہوئی چیز کی خاک +

**راکھ ہونا** - ۱ - فعل لازم - جل کر خاکستر ہونا + خاک میں ملنا +

**راکھی** - ۱ - اسم مؤنث (۱) رکھشی - ہاتھ کی رکشا یعنی محافظت کرنے والا (۲) راکھڑی - وہ ایک خاص وضع کا پھندنا یا کنگن جو ہندو لوگ سلونوں کے تہوار پر ہاتھوں میں برہمنوں سے بندھواتے یا بہن اپنے بھائی کی کلائی میں باندھ دیتی ہے تاکہ وہ بلیات سے محفوظ اور مصئون رہے (۳) پوُرب - رکھوالا +

**راگ** - ۱ - اسم مذکر (۱) نغمہ - سرود - غنا - ترانہ - سماع + لے - سُر - آواز کی موزونی - ہم آہنگی (۲) گیت + بھجن (۳) کہانی - قصہ - ذکر - بیان - جیسے تم اپنا ہی راگ گاتے آتے ہو (۴) فعل - جھنجٹ - جھگڑا - فساد - جیسے مجھے راگ نہ لاؤ !

دکھانا - ہندوؤں کے نزدیک راگ اُس آواز کا نام ہے جو کئی سُروں سے مرکب ہو کر ایک خاص صورت پیدا کرے اگرچہ باعتبار ترکیب اُس کی تین قسمیں ہیں مگر متاخرین نے بالاتفاق اُس کو چھ قسموں پر بلا تفصیل تقسیم کیا اور ہر ایک راگ کے متعلق پانچ پانچ راگنیاں آٹھ آٹھ پُتر اور فی پُتر ایک بھاریا قرار دیا ہے یعنی راگ کو بجائے مرد اور راگنی کو بجائے عورت اور پُتر کو بجائے فرزند اور بھاریا کو بجائے بہو ٹھہرایا ہے چنانچہ اُن کے نام مع موسم لکھے جاتے ہیں +

| نمبر شمار | نام راگ | نام ماہ | نام رُت |
|---|---|---|---|
| ۱ | بھیروں راگ | کنوار کاتک یعنی مطابق ستمبر اکتوبر | شرد |
| ۲ | مالکوس راگ | اگہن پھاگن مطابق جنوری فروری | شِشِر |
| ۳ | سری راگ | اگہن پوس مطابق نومبر دسمبر | ہیمنت |
| ۴ | میگھ راگ | ساون بھادوں مطابق جولائی اگست | برکھا |
| ۵ | ہنڈول راگ | چیت بیساکھ مطابق مارچ اپریل | بسنت |
| ۶ | دیپک راگ | جیٹھ اساڑھ مطابق مئی جون | گریکھم یا گرشیا |

**راگ دینا** - ۱ - فعل متعدی (۱) بتا دینا - دم دینا - دھوکا دینا - ساتھ لینا - لیکن جگہ جگہ پھر کہنے شیخ سعدی آج دیا جو راگ کسی نے ٹرکیا جا رہے ہیں (۲) (ہنود) بیٹھک دینا - شیخ سدو وغیرہ کے نام کا گانا کرانا +

**راگ رنگ** - ۱ - اسم مذکر - ناچ رنگ [illegible] گانا - بجانا - سامان عیش و نشاط - خوشی - انبساط - جیسے (پھول بنے راگ رنگ [illegible] چھتیاں

تین چیزیں یاد رہیں نون جیل لکڑیاں۔ بعض لوگوں کے شعر اسے بھی باندھا ہے) +

**راگ گانا**۔ ہ۔ فعلِ لازم (۱) گیت گانا۔ نغمہ شروع کرنا (۲) رام کہانی کہنا۔ قصہ ناز سنانا (۳) روئے جانا۔ لمبی آواز سے رونا۔ رُوں رُوں یا ریں ریں کرنا (بچے بڑوں کی نسبت زیادہ بولتے ہیں) +

**راگ لانا**۔ ہ۔ فعلِ لازم (۱) جھگڑا اٹھانا۔ خیل لانا۔ کھٹو سُلانا۔ حجت کرنا + ستانا۔ بکھیڑا پھیلانا ؎

راگ لاتا ہے فقیروں سے زمانہ پس مرگ — بے کل عُرس و گرنہ سر مدفن کیسا (صبا)

(۲) بگڑنا۔ خفا ہونا۔ ضد کرنا۔ ہٹ کرنا۔ ناحق آزردہ ہونا ؎

رُکتا نہیں ہے تار جو لاتے ہو راگ تم — ٹھپا یہ ہے یہی ہے تمہارے خیال کا (برق)

(۳) حال کھیلنا۔ جوش اور ولولہ میں آنا + ؎

راگ لاکر رنج میں عاشق برا کرتے ہیں حال — چھیڑیئے بلبل پردے میں ستاری اندنوں (امانت)

**راگ مالا**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) رسالہ موسیقی۔ وہ کتاب جس میں راگ کے اصول مشروح ہوں (۲) مختلف راگنیوں کا ذکر +

**راگنی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) راگ کی بیوی۔ راگ کے ہر ایک شعبہ کا نام (کل راگوں کی چھتیس راگنیاں ہیں) +

**رال**۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) لعابِ دہن جو اکثر بچوں یا بوڑھوں کے منہ سے بہا کرتا ہے۔ منہ کا چیپ۔ آبِ دہن۔ ریق (۲) دُھونا۔ چیڑ کا گوند۔ ایک گوند کا نام جس میں آگ جلد اثر کرتی ہے + ؎

برسوں سے جل چکا پر سوزِ غم سے اب تلک — خاک میرے ڈھیر کی اڑنے میں جیسے رال ہے (ذوق)

**رال اُڑانا**۔ ہ۔ فعلِ متعدی۔ رال کو آگ کے ذریعہ سے شعل بانوا اڑوانا +

**رال بہنا**۔ ہ۔ فعلِ لازم۔ لعابِ دہن کا ٹپکنا +

**رال ٹپکنا**۔ ہ۔ فعلِ لازم (۱) لعابِ دہن کا بہنا۔ منہ سے رطوبت کا نکلنا ؎

بچے کی رال ٹپکے گی پی بیٹ سے ہو تم — رغبت ہے صلح تمہیں کھلے انار سے (امانت)

(۲) نہایت خواہش و رغبت کرنا۔ دل چلنا۔ منہ میں پانی بھر آنا۔ مزے کے مارے پھسل پڑنا۔ نہایت راغب ہونا ؎

کیا عجب ہے یہی ر اگر حال — ٹپکے صبا پہ محتسب کی رال (ادیب)

(۳) شیدا و والہ ہونا۔ فریفتہ ہونا +

پانی بھر آئے مصریوں کے منہ میں وقت دید — شیریں کی رال ٹپکے جو دیکھا ہے ہو نغمہ (ظفر)

کس قدر مجھکو حسین پیدا کیا اللہ نے — اوپری با تجھ پر کیوں کر رال ٹپکے حور کی (رشد)

**رال ٹپکی پڑنا**۔ ہ۔ فعلِ لازم۔ رغبت کا از حد نمایاں ہونا۔ شوق کے مارے بیتاب ہونا



انکھ ا بچہ سے سب کی لڑتی ہے — تیری تو رال ٹپکی پڑتی ہے (شوق)

**رال گرنا**۔ ہ۔ فعلِ لازم۔ دیکھو (رال ٹپکنا) +

**رَام**۔ ف۔ صفت۔ تابعدار۔ مطیع۔ فرمانبردار۔ حکم بردار +

**رام کرنا۔ یا۔ بنانا**۔ ف۔ فعلِ متعدی۔ تابع کرنا۔ فرمانبردار بنانا + قابو میں لانا +

**رَام**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) سب میں رہنے والا۔ سب میں رما ہوا + مرض کرنے والا۔ مجازاً خدا۔ پروردگار ؎

رام نام کے کارنے سب دھن ڈالا کھو — مورکھ جانے گر پڑا دن دن دونا ہو (دوہا)

(۲) پرسرام و شنو اور رامچندر جی اوتاروں کا خطاب + رامچندر جی راجہ دسرت کے بیٹے کا نام جو ترتیا جگ میں پیدا ہوکر راون سے لڑے تھے ہندو انکو ساتواں اوتار مانتے ہیں

**رام بھجن**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ رام کی استُتی۔ حمد۔ نعت + مناجات +

**رام پھل**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ایک قسم کا سُرخ رنگ شریفہ جو رامچندر جی کو بہت مرغوب تھا اس کا ذائقہ ترشی مائل ہوتا ہے پورب میں اس کا نام آتا ہے اسی طرح سیتا جی کو شریفہ پسند تھا اس وجہ سے اُس کا نام سیتا پھل رکھا گیا تھا +

**رام تُرئی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ ایک قسم کا گھیا۔ کدّو (شاید رامچندر جی کو مرغوب ہوگا جو یہ نام رکھا گیا۔ اہلِ اسلام بھی کدّو کی بڑی تعظیم کرتے ہیں کیونکہ انکے پیغمبر نے بھی اسے رغبت سے کھایا تھا)

**رام جانے**۔ ہ۔ ندا۔ (ہندو) ۱۔ خُدا جانے۔ کیا معلوم۔ خُدا کو خبر ہے (۲) خُدا آگاہ ہے۔ خُدا کو گواہ کرتا ہوں۔ خُدا شاہد ہے۔ خُدا کی قسم +

**رام جنی**۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ ہندو رنڈی۔ ہندو قوم کی کسبی۔ بیسوا۔ لاوارث عورت جو کسب پر بیٹھ جائے (اصل میں رامنی ہے یعنی چلتے پھرتے کی آواز) +

**رام دُہائی**۔ ہ۔ اسم مؤنث (ہندو) ۱۔ خُدا کی قسم۔ سوگند خُدا (۲) خُدا کی پناہ۔ خُدا کی مدد

**رام رام**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) ہندوؤں کا باہمی سلام۔ سلام علیک (۲) صاحب سلامت۔ جان پہچان۔ واقفیت (۳) توبہ توبہ +

**رام داتا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ایک تخم کا نام جس کی اکثر مالا بناتے ہیں +

اُس بُت کافر کا زاہد نے بھی نام ایسا جپا — دانۂ تسبیح ہر ایک رام داتا ہو گیا (خواجہ وزیر)

**رام رام کہو**۔ ہ۔ ندا (ہندو) توبہ توبہ کرو۔ خُدا کو یاد کرو۔ خُدا کا نام لو۔ باز آؤ۔ باز رہو

**رام رام جپنا پرایا مال اپنا**۔ ہ۔ کہاوت۔ بظاہر تسبیح و مصلّی اور باطن میں بے ایمانی +

**رام رس**۔ ہ۔ اسم مذکر (ہندو) ۱۔ ذوقِ الٰہی۔ یادِ الٰہی کا چسکا (۲) نمک۔ لون۔ نون

**رام رولا**۔ ہ۔ اسم مذکر (ہندو) ۱۔ مذہبی ذوق شوق۔ دینی ولولہ + مناجات خوانی۔ بھجن گانا (۲) غل شور۔ فغاں۔ ہلّو + ہائے رام تماشا۔ ہائے رام۔ ناچ رنگ۔ چہل

**رانڈ اپنیوتی کرنا** ۔ ہ۔ فعل متعدی۔ (ہندو) ایک دوسرے کو بیوہ اور بے اولاد ہونا۔ کوسا کالی کرنا۔ کوسنا +

**رانگ** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ایک نرم دھات کا نام۔ قلعی۔ رصاص۔ ارزیز۔ رانگا۔ ایک قسم کا سفید سیسا +

**رانگ بھریا۔ یا۔ رنگ بھریا** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ شخص جو رانگ کا زیور بنا کملونے ڈھال ڈھال کر بیچتا ہے +

**رانگ کی طرح پگلنا** ۔ اردو۔ فعل لازم۔ موم ہونا۔ دن بدن دبلا اور لاغر ہونا۔ دفعتہً جلتا جاتا

**رانگ ہونا** ۔ ہ۔ فعل لازم۔ موم ہونا۔ ملایم ہونا۔ نرم ہونا۔ پگلنا + بر سر رحم آنا۔ غصہ دور ہونا۔ درشتی اور درشت روئی سے باز آنا +

**رانگھڑ** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ ایک نومسلم قوم جو پہلے راجپوتوں میں شمار کی جاتی تھی +

**رانوں پر ہاتھ دے دے مارنا** ۔ اردو۔ فعل لازم۔ افسوس کرنا۔ ہاتھ ملنا +

یاد میں اُس کی ساق سیمیں کے ۔۔۔ دے دے مارے ہیں ہاتھ زانو پر (میر)

**رانی** ۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) شاہزادی۔ ملکہ۔ راجہ کی بیوی جیسے راجہ کی گھرآئی اور رانی کہلائی۔ (۲) ہندو عورتوں کا معزز خطاب جیسے بیگم خانم بائی وغیرہ +

**رانی خاں کا سالا** ۔ اردو۔ اسم مذکر۔ جتانا۔ رستم کا سالا۔ افلاطون کا بچہ۔ جیسے دعو کھاں کا سالا + زبردست۔ متکبر +

**رانی کہن** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ وہ خانگی اور بڑی لڑائی جو مدت تک گھر میں رہے +

**رانی کہن ڈالنا** ۔ ہ۔ فعل متعدی۔ گھر میں فساد مچانا۔ آفت ڈھانا۔ خانگی جھگڑا برپا کرنا۔ غدر مچانا +

**راؤ** ۔ ہ۔ اسم مذکر (ہندو) (۱) شہزادہ۔ راجہ کا بیٹا (۲) ایک معزز خطاب + ہندوؤں کا لقب (۳) کلاں۔ بڑا (۴) امیر قوم کا لقب +

**راؤ بہادر** ۔ ہ۔ صفت۔ وہ خطاب جو ہندو بہادر شہزادہ کو دیا جائے۔ وہ خطاب جو گورنمنٹ سے کسی خاندانی ہندو رئیس کو دیا جائے یا کسی اعلیٰ عہدہ دار کو +

**راوت** ۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) بہادر۔ شجاع۔ سورما۔ غازی۔ سورما ؎

کہاں راوت ترے گھنگھرو کی جہاں دو کے چوٹ ۔۔۔ پنجۂ مہر میں ہیبت سے بھری رہتی ہے (نصیر)

(۲) ٹھاکروں کی ایک اعلیٰ قوم جو دوسروں کا جھوٹا کھانا نہیں کھاتی +

**راوٹی** ۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) ایک قسم کا چھوٹا خیمہ چھولداری جو طاق۔ چوگوشہ خیمہ (۲) بالاخانہ۔ چوبارہ۔ وہ چھپر جو کسی کوٹھے کے اوپر ڈال لیا جائے +

**راول** ۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) سردار۔ افسر + شہزادہ + زبردست۔ زورآور۔ شجاع۔ بہادر (۲) بیاہی۔ جودھا + پیادہ (۳) (پنجاب) جوگی۔ سنیاسی +

**راولا۔ یا۔ رَوْلا** ۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) جھگڑا۔ دنگا۔ فتنہ و فساد (۲) غل۔ شور۔ غوغا +



**راولیا** ۔ ہ۔ صفت۔ راول کی تصغیر بالمحبت۔ سپاہیا +

**راون** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ لنکا کے راجہ کا نام جو سیتا جی کو ہر کے لیگیا تھا جس کے سبب اُس کی سلطنت اور زندگی ضائع ہوئی +

**راون کی چھے** ۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ دعائے بد (ہندو) راون کی شکست پر جس طرح رامچندر جی کی جے کہتے ہیں اسی طرح یہ لفظ کہتے ہیں +

**راون کی سینا** ۔ ہ۔ اسم مؤنث (۱) راون کی سینا۔ راون کی فوج یا سپاہ جو کالے سیاہ لباس تھا (۲) کالے کلوٹے آدمی جو کالے کالے لڑکوں کی جماعت جو رام لیلا میں راون کی نقلی فوج بنائی جاتی ہے

**راوِی** ۔ ع۔ اسم مذکر۔ روایت کرنیوالا۔ کہنے والا۔ ناقل۔ مورخ۔ مصنف۔ قصہ خواں + حاکی

**راوی** ۔ ہ۔ اسم مؤنث۔ پنجاب کے ایک مشہور دریا کا نام جس پر شہر لاہور واقع ہے +

**راہ** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ راہو۔ ایک فرضی ستارہ کا نام جو چاند یا سورج کو نگلتا اور اُس سے گرہن لگتا ہے

**راہ** ۔ ف۔ اسم مؤنث (۱) راستہ۔ رستہ۔ سڑک۔ گزر۔ باٹ۔ سبیل (۲) کرت۔ مرتبہ جیسے صد راہ۔ یکراہ (یعنی یکبارگی مگر صرف فارسی میں آتا ہے) (۳) رسم و قاعدہ۔ ریت۔ طریق ؎

پھر ملاقات کا بھی کوئی تو شیوے کا طریق ۔۔۔ راہ تو نکلے کہیں اُس سے شناسائی کی (بند)

(۴) سازش۔ سانٹھ گانٹھ۔ گشت ؎

صبا رقیب سے رکھتی ہے راہ تجھ ورنہ ۔۔۔ رستم کیوں مرے تشنۂ غبار پہ ہوتا (سوز)

(۵) ربط۔ رسائی۔ میل جول۔ رابطہ۔ میل ملاپ ؎

دونوں کی خوب نہیں ہم کو ہاں رقیب کھلی ۔۔۔ ہمیں سے راہ ہے یا انہیں سے راہ ہے (اسیر)

(۶) دوستی۔ آشنائی۔ لگا لگا ؎

ہمسایوں میں کسی سے راہ اگر ہے منظور ۔۔۔ یا یا مہ وقت فرصت بلائے بام پہنچے (اسیر)

(۷) خبر۔ آگاہی۔ حقیقت ؎

باتیں ہمارے دل کی کہیں انکو اُس نے ۔۔۔ سچ ہے کہ دل کو دل سے ہوتی ہے راہ (تجلیر)

(۸) ڈھب۔ طریقہ۔ ڈھنگ جیسے اس کام کی راہ خوب راہ یاد ہے (۹) موقع۔ محل (۱۰) راہ راست۔ سیدھا راستہ جیسے راہ چھوڑ کر چلے گا تو ٹھوکر کھائے +

**راہ بتانا** ۔ اردو۔ فعل متعدی (۱) ہدایت کرنا۔ رہنمائی کرنا۔ رستہ دکھانا (۲) چلتا کرنا۔ رخصت کرنا۔ ٹالنا۔ حوالہ کرنا (۳) نکال دینا۔ موقوف کر دینا (۴) دھکا دینا۔ فریب دینا۔ دم دینا +

تو نے تو تعارہ کیا خضر کو صحرا صحرا ۔۔۔ نوح کو راہ بتا کر لب دریا مارا (برق)

**راہ بر** ۔ ف۔ اسم مذکر۔ ہادی۔ رہنما۔ پیشوا۔ اگوا۔ سرغنہ۔ سردار +

**راہ بری** ۔ ف۔ اسم مؤنث۔ رہنمائی۔ ہدایت۔ پیشوائی + امامت۔ مقتدائی +

**راہ پر آنا** ۔ اردو۔ فعل لازم (۱) سیدھے راستہ پر آنا۔ ٹھیک ہونا۔ درست ہونا۔ سنورنا۔ اصلاح پہ آنا۔ صلاحیت پر آنا۔ اصلاح پذیر ہونا۔ نیک بننا +

بہ **راؤ چاوٹہ** ۔ ہ۔ اسم مذکر۔ بہت بڑا اخلاص۔ نہایت لاڈ پیار۔ ناز و نخرہ۔ راز و نیاز۔ الفت۔ چاہ۔ محبت۔ خوشی۔ انبساط۔ رنگ رلی۔ چہل۔ دل لگی +

ہوتے ہی ہوگا اثر اس نالۂ شبگیر کا — راہ پاتا کوئی آساں ہے چرخِ پیر کا (سوز)

(۲) سیدھا ہونا۔ حسبِ منشا ہونا۔ قابو میں آنا۔ بس میں آنا۔ تسلط میں آنا۔ قبضہ میں آنا

راہ پر لانا۔ فعل متعدی (۱) گمراہ کی رہبری یا رہنمائی کرنا۔ سیدھا رستہ بتانا۔ سیدھے پر لانا

ہم خاک میں ملے تو ملے لیکن اے سپہر — اُس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا (میر)

(۲) اصلاح کرنا۔ درستی پر لانا۔ نیک بنانا ۔

لائے خدا بھی اُس بُتِ ظالم کو راہ پر — چھائی ہوئی ہے بے اثری دستِ آہ پر (ذوق)

(۳) راضی کرنا۔ اپنے مطلب کا بنانا۔ یار بنانا ۔

تیرے کہنے سے سرا بھی چل بیٹھیں گے — ہمنشیں چلئے راہ پہ تولا تو سہی (معروف)

راہ پر لگا لانا۔ فعل متعدی۔ اپنے ڈھب پر لے آنا۔ اپنا بنا لینا۔ اپنے رستہ پر ڈال لینا

راہ پر حضرتِ زاہد کو لگا ہی لائے — سچ تو یہ ہے کہ مے آشام بُرے ہوتے ہیں (داغ)

راہ پیدا کرنا۔ فعل متعدی (۱) راستہ دریافت کرنا۔ رستہ کا کھوج لگانا (۲) دوستی یا ملاقات بہم پہنچانا۔ راہ و رسم نکالنا۔ ربط بڑھانا (۳) کسی کام میں واقفیت حاصل کرنا۔ جرأت پیدا کرنا

راہ تکنا۔ فعل لازم۔ انتظار کرنا۔ چشم براہ ہونا۔ رستہ دیکھنا۔ منتظر رہنا ۔

چشمِ نقشِ کفِ پا راہ تکے ہے کس کی — کون ہے جس کے لئے راہ گزر میں تاکا (ظفر)

راہ چھینی۔ اسم مؤنث۔ (ہندی) رشتہ داروں کی فاتحہ۔ وہ مٹھائی جو برہمنوں کو اپنے یا اپنے کسی عزیز مُردہ کی نجات کے واسطے دی جاتی ہے ۔

راہ چلتا۔ اسم مذکر۔ راہ گیر۔ مسافر۔ راہ رَو ۔

چلا ہوں جب ترے کوچہ سے اشک بہنے لگا کریں — تو پھر ہر ایک قدم پہ راہ چلتوں نے سنبھالا ہے (جرأت)

راہ چلتوں کا پلا پکڑنا۔ فعل لازم۔ عو۔ راہگیروں کے سر ہونا۔ مسافروں کا دامن پکڑنا۔ خواہ مخواہ ہر شخص سے لڑنا۔ نہایت لڑاکا ہونا۔ بے سبب لڑنا ۔

راہ چلنا۔ فعل لازم۔ راہ نوردی کرنا ۔

راہ خرچ۔ ف۔ اسم مذکر۔ سفر خرچ۔ راستہ کا خرچ۔ زادِ راہ۔ توشہ۔ بھتا ۔

راہ دار۔ ف۔ اسم مذکر۔ گزربان۔ سڑک کا محافظ۔ راستہ کا محصول لینے والا ۔

راہ داری۔ ف۔ اسم مؤنث۔ محصولِ راہ۔ سڑک کا محصول ۔

راہ داری کا پروانہ۔ اسم مذکر۔ محصولی کا پروانہ۔ وہ تحریر جو کوئی حاکم کسی شخص یا گروہ کے رستہ سے گزرنے کے واسطے گزربانوں یا حکام راہ کے نام لکھے۔ جواز نامہ۔ گزر خط

راہ دکھانا یا دکھلانا۔ فعل متعدی (۱) رستہ بتانا۔ رہنمائی کرنا (۲) انتظار کرانا۔ منتظر رکھنا

نہ اپنی شکل نما آ کے تو دکھلائی — تمام روز مجھے خوب راہ دکھلائی

غضب ہے نامہ نہ نکلا اشتیاق کا آنا — اجل نے مجھ سے سا مجکو راہ دکھلائی ([illegible])

راہ دیکھنا۔ فعل لازم۔ انتظار کرنا۔ چشم براہ ہونا۔ منتظر رہنا۔ آسرا کرنا ۔



جان بلب گو نہیں پہ سو تیری نہیں ہے اثر — دیکھے ہے تیغِ اجل بھی تری تلوار کی راہ (جرأت)

راہ دینا۔ فعل متعدی (۱) آنے جانے کا راستہ چھوڑنا۔ راستہ چھوڑ کر کھڑا ہونا (۲) رستہ بتانا۔ راہ پاتا ٹھیک ہونا جیسے اب یہ کام راہ دیتا جاتا ہے (۳) صلاح دینا۔ مشورہ دینا ۔

اب جو لکھا ہیں قسمت میں وہاں جانے کو — استخارہ بھی ہمیں راہ نہیں دیتا ہے (جرأت)

راہ ڈالنا۔ فعل لازم۔ ڈھنگ ڈالنا۔ طریقہ نکالنا۔ عادت پکڑنا۔ بان اختیار کرنا ۔

راہ راہ چلنا۔ فعل لازم۔ سیدھے رستہ چلنا۔ کسی شخص کے چال چلن کی پیروی کرنا۔ متوسط طریقہ اختیار کرنا ۔

راہ راہ سر۔ تابع فعل (ہندی) دیکھو راہ راہ سے۔ طرح طرح کی۔ ڈھنگ ڈھنگ کی

راہ راہ سے۔ ا۔ تابع فعل۔ وہی طور سے ٹھیک ٹھیک۔ صفائی سے۔ رستہ سے۔ معقول طریقے

راہ راہ کی۔ ا۔ تابع فعل (۱) سیدھی سیدھی۔ واجبی طور کی۔ ٹھیک ٹھیک ۔

کبھی تو کم ہو جانِ تباہ کی گردش — کبھو پھر کرے راہ راہ کی گردش (امانت)

راہ راہ کی باتیں۔ اسم مؤنث۔ معقول اور مناسب باتیں۔ واجب باتیں ۔

راہ رکھنا۔ فعل لازم۔ رسم رکھنا۔ ربط رکھنا۔ رسم ملاقات رکھنا۔ دوستی رکھنا ۔

راہ رَو۔ ف۔ اسم مذکر۔ راہگیر۔ مسافر۔ راہ چلتا۔ جاری۔ راہی۔ ایلچی ۔

راہ روش۔ ف۔ اسم مؤنث۔ چال چلن۔ رویہ۔ برتاؤ۔ ڈھنگ۔ وضع۔ مذہب۔ عادت۔ خصلت

راہ روکنا۔ فعل لازم۔ سدِّ راہ ہونا۔ مزاحم ہونا۔ رستہ بند کرنا۔ مانع ہونا ۔

راہ ریت۔ اسم مؤنث۔ راہ و رسم۔ برتاؤ۔ ضابطہ اور عمل کے موافق ۔

راہ زن۔ ف۔ اسم مذکر۔ بٹ مار۔ قزاق۔ لٹیرا۔ ڈاکو۔ راہ مار۔ قطاع الطریق ۔

راہ زنی۔ ف۔ اسم مؤنث۔ قزاقی۔ بٹماری۔ راہ ماری ۔

راہ سے راہ سر۔ ا۔ (ہندی) تابع فعل۔ ریت کے مطابق۔ معقول طور پر۔ ڈھنگ سے۔ سیدھی طرح۔ انصافاً۔ واجبی طریق پر ۔

راہ سے بے راہ ہونا۔ فعل لازم۔ گمراہ ہونا۔ سیدھے راستہ کو چھوڑ کر ٹیڑھا رستہ اختیار کرنا۔ بد وضع اوباش اور بدراہ ہو جانا ۔

راہ کاٹنا۔ فعل متعدی (۱) رستہ کاٹنا۔ راستہ میں کسی کے چلنے کا مانع ہونا۔ رستہ چلنے کے آگے سے نکل جانا ۔

زلف حائل ہے نگہِ یار جاناں پر نہ ڈال — ہے شگون بد جو سانپ کاٹے راہ کو (آتش)

(۲) ایک راستہ چھوڑ کر دوسرے راستے سے جانا ۔

کرے قاتل میں ہاں آمادہ شمشیر سب مجھے — کاٹ کر راہ کدھر نکلی تنبیہ سب مجھے (اسیر)

راہ کٹنا۔ فعل لازم۔ راستہ قطع ہونا۔ قطع مسافت ہونا۔ راستہ طے ہونا ۔

راہ کرنا۔ فعل متعدی (۱) رسم ملاقات پیدا کرنا۔ راستہ نکالنا۔ ربط بڑھانا۔ ربط پیدا کرنا ۔

خار کا سبب جو رکھا ہے سنگ پر پانو ۔ یا بلِ شرع جتن سے بھی راہ کرتے ہیں (اسیر)

(۲) رسائی کرنا۔ آمد و رفت کا موقع نکالنا ف

اللہ اللہ کے جو پردہ نگاہ کرتے ہیں ۔ ہمارے دل میں وہ دریدہ راہ کرتے ہیں (وزیر)

(۳) ہوا کے عرض کی صورت نکالنا۔ ربطی باندھنا۔ قبضہ مقرر کرنا +

**راہ کھوٹی کرنا۔** ا۔ فعلِ متعدی (۱) چلنے میں دیر لگانا۔ راستہ میں رکنا۔ منزل کھوٹی کرنا۔ کام میں دیر لگانا۔ حرج کرنا۔ حرج ڈالنا ف

قتل کرتا ہے تو اور دیکھو نہ ہمارے کی راہ ۔ کھوٹی کیوں کرتے ہو جی اپنے گنہگار کی آہ (جرأت)

(۲) پکے ہوتے ہوئے کام کو روکنا۔ کیسا کام بگاڑنا۔ رخنہ ڈالنا۔ خلل انداز ہونا۔ بھانجی مارنا جیسے پانی بیٹی کی کیوں راہ کھوٹی کرتے ہو یعنی دوسری جگہ شادی ہونے کیوں روکتے

**راہ کھوٹی ہونا۔** ا۔ فعلِ لازم۔ رستہ چلنے سے باز رہنا۔ کسی کام میں حرج واقع ہونا۔ منزل طے ہونے میں دیر لگنا + ف

کھینچ لی ہے تو لگانے میں تامل نہ کرو ۔ کھوٹی ہوتی ہے جب آپ کی تلوار کی راہ (آتش)

**راہ کی بات۔** ا۔ اسمِ مؤنث۔ معقول و مناسب بات۔ واجبی بات +

**راہ کی روٹی۔** ا۔ اسمِ مؤنث۔ زادِ راہ۔ توشہ۔ مسافر جو سفر میں راستہ میں کھانے کے واسطے ساتھ باندھ لیتے ہیں۔ زادِ سبیل +

**راہ گزر۔** ف۔ اسمِ مذکر۔ راستہ۔ سڑک۔ شارعِ عام +

**راہ گیر۔** ف۔ اسمِ مذکر۔ مسافر۔ یاتری۔ راہی۔ بٹوہی۔ بٹاؤ۔ راہ رو +

**راہ لگانا۔** ا۔ فعلِ متعدی۔ راستہ بتانا۔ ہدایت کرنا۔ ڈھنگ پر لگانا۔ کسی روش پر چلانا

دل نے جس راہ لگایا میں اسی راہ چلا ۔ راہِ عشق میں گمراہ کو رہبر سمجھا (ناسخ)

**راہ لگنا۔** ا۔ فعلِ لازم (متروک) پیرو ہونا۔ قدم بقدم چلنا۔ رستہ لینا۔ رستہ پکڑنا۔ اپنے کام سے لگنا۔ اپنا کام کرنا ف

چھیڑنے کو صبا جو بہاری راہ لگی ۔ مجھے اٹکھیلیاں سوجھی ہیں ہم بیزار بیٹھے ہیں (انشا)

**راہ لینا۔** ا۔ فعلِ لازم (۱) راہی ہونا۔ چلتا بننا۔ روانہ ہونا۔ رستہ پکڑنا۔ چل دینا + ف

راہ سے بستی میں آتے ہی عدم کی راہ لی ۔ ساتھ اپنے توسنِ عمرِ رواں پیدا ہوا (ناسخ)

(۲) اپنے کام سے لگنا۔ اپنا کام کرنا۔ پرے جانا۔ پرے سرکنا۔ پرے ہٹنا +

**راہ مار۔** ا۔ اسمِ مذکر۔ قزاق۔ رہزن۔ لٹیرا۔ راستہ میں ہاتھ ڈالنے یا چیز چھین لینے والا +

**راہ مارنا۔** ا۔ فعلِ متعدی (۱) رہزنی کرنا۔ قزاقی کرنا۔ رستہ لوٹنا (۲) بھانجی مارنا۔ خلل انداز ہونا۔ مخل ہونا۔ کام نہ ہونے دینا +

**راہ ماری۔** ا۔ اسمِ مؤنث۔ رہزنی۔ لوٹ مار۔ راہزنی۔ قزاقی +

**راہ ملنا۔** ا۔ فعلِ متعدی۔ راستہ پانا +



کبھی اے بادِ صبا بچھڑے ہوئے یاروں کو ۔ راہ ملتی ہی نہیں دشت کے آواروں کو (سوز)

**راہ ناپنا۔** ا۔ فعلِ متعدی (۱) راستہ کی پیمائش کرنا (۲) غلط راستہ جانے سے کام ہونا یا کوئی کام نہ ہونا۔ صرف راستہ طے کرنا۔ مثلاً کہ چلا جانا۔ لگ لینے لگا۔ کھڑے کھڑے آکر چلا جانا +

**راہِ نجات۔** ف۔ ع۔ اسمِ مؤنث۔ بخشش کا راستہ۔ طریقِ مغفرت کا رستہ۔ رہائی کا ڈھنگ

**راہ نکالنا۔** ا۔ فعلِ متعدی (۱) راستہ نکالنا۔ سڑک نکالنا (۲) تجویز نکالنا۔ وسیلہ یا سبب پیدا کرنا۔ نئی تجویز سوچنا۔ تدبیر کرنا ف

اے شوقِ باغ ہو گئی بیکل قفس بھی بند ۔ اب تجھ تلک کی راہ کوئی تو نکال دے (لااعلم)

(۳) ربط پیدا کرنا۔ رسائی حاصل کرنا۔ ملاقات پیدا کرنا۔ یارانہ گانٹھنا +

رستہ نہیں ہے ہمیں کچھ میں گلی میں دلت ۔ تم راہ بھی نکالو گے پاباں سے تم (رسیر)

**راہ نکلنا۔** ا۔ فعلِ لازم (۱) سڑک نکلنا (۲) وسیلہ یا سبب پیدا ہونا (۳) تدبیر نکلنا۔ تجویز نکلنا (۴) ربط ہونا۔ ملاقات ہونا۔ رسائی ہونا +

**راہ نما۔** ف۔ اسمِ مذکر۔ ہادی۔ راستہ دکھانے والا۔ راہبر۔ اگوا۔ پیشرو +

**راہ نمائی۔** ف۔ اسمِ مؤنث۔ دیکھو (راہبری) +

**راہوار۔** ف۔ اسمِ مذکر (۱) عمدہ یا زکھوڑا۔ بادپا (۲) ایک قسم کا گھوڑے کا قدم +

**راہ و ربط۔** ف۔ ع۔ اسمِ مؤنث۔ راہ و رسم۔ واقفیت۔ صاحب سلامت۔ ربط ضبط۔ میل جول۔ میل ملاپ۔ راہ و رسم۔ آمد و رفت +

**راہ و رسم۔** ف۔ ع۔ اسمِ مؤنث۔ دیکھو (راہ و ربط) +

**راہ ہونا۔** ا۔ فعلِ لازم (۱) ربط ہونا۔ میل ملاپ ہونا۔ رسم ہونا۔ محبت ہونا۔ دوستی ہونا۔ آشتی ہونا۔ صلح ہونا۔ معاملہ ہونا ف

جاتا ہوں سوئے کعبہ یہ پہنچ کے دیر سے ۔ اے سلسلہ شیخ و برہمن میں راہ ہو (نصیر)

(۲) رستہ ہونا۔ چلنے کو جگہ ہونا +

**راہب۔** ع۔ اسمِ مذکر۔ زاہد گوشہ نشین۔ عیسائیوں کا پادری۔ تارک الدنیا۔ سنیاسی۔ کیتھولک کلیسا کا درویش۔ قلندر۔ سنیاسی۔ جوگی۔ اودھوت +

**راہن۔** ع۔ اسمِ مذکر۔ رہن رکھنے والا۔ بندھک دینے والا۔ گروی رکھنے والا +

**راہو۔** ہ۔ اسمِ مذکر (۱) دیو۔ بھوت۔ جن۔ عفریت۔ ابلیس (۲) ایک ستارہ کا نام جسے عربی میں ذنب کہتے ہیں۔ وہ منحوس ستارہ جو چاند یا سورج کو نگل جاتا ہے جسے گرہن کہا کرتے ہیں۔ آٹھویں گرہ یعنی کہ سات سیارے یعنی چاند سورج وغیرہ کے علاوہ ایک اور ستارہ کا نام ہے +

**راہو کیتُ۔** ہ۔ اسمِ مذکر۔ دیکھو (راس و ذنب) آٹھویں نویں گرہ +

**راہی۔** ف۔ اسمِ مذکر۔ راہ گیر۔ سیاح۔ مسافر +

**زنبورچی**۔ ت۔ اسم مؤنث۔ زنبور چلانیوالا توپچی۔ بندوقچی۔ برقنداز سپاہی ✦

**زنبورک**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ چھوٹی توپ ✦

**زنبیل**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ فقیروں کی چمڑے کی جھولی ✦ کچکول ✦ جھولی بھیک کا ٹھیکرا کاسہ گدائی ✦ کچکول (۲) عمرو عیار کی جھولی جس میں وہ تمام زمانہ کی چیزیں رکھ لیا کرتا تھا ✦

**زنجیر**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ حلقۂ در۔ کنڈی۔ سانکل۔ سنگل ✦ سلاسل۔ جولان بیڑی ✦ لڑی ✦ توڑا۔ گلے کی زنجیر ✦ ؎

ناسخ ضعیف جاتی ہے زنجیر آہنی کافی ہے اسکی قید کو زنجیر پلک کی (ناسخ)

جب فیل کا لفظ لکھتے ہیں تو اُسکے ساتھ بھی تعداد ظاہر کرنے کے واسطے ایک ایک زنجیر یا دو زنجیر فیل لکھا کرتے ہیں ✦

**زنجیر ڈالنا**۔ ؤ۔ فعل متعدی۔ بیڑی ڈالنا۔ پابجولاں کرنا ✦

**زنجیر کرنا**۔ ؤ۔ فعل متعدی (متروک) پاؤں میں بیڑی ڈالنا (صرف محاورات نے باندھا ہے) ✦

**زنجیر کھٹکھٹانا۔ یا۔ مارنا**۔ ؤ۔ فعل متعدی۔ کنڈی مارنا کنڈی کھڑکھڑانا دستک دینا ✦

**زنجیرا**۔ ؤ۔ اسم مذکر (۱) توڑا۔ ہار کنٹھی۔ چمپاکلی وغیرہ (۲) حلقہ وار کرسائی یا کرامت ✦ لہریا ✦

**زنجیری**۔ ف۔ صفت۔ ایک قسم کا زنجیر دار گورا یا گولی ✦ ؎

جانے ہے عاشق وحشت کمر اُسکے پٹکے کو زلف کے مثل کانا کر کی زنجیری ہے ( )

**زنخ۔ یا۔ زنخدان**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ ٹھوڑی۔ ٹھوڈی۔ ذقن۔ چاہ زنخ ✦

**زنخا**۔ ؤ۔ اسم مذکر۔ (در اصل زنکہ) (۱) وہ شخص جو عورتوں کی سی بات چیت اور حرکات و سکنات کرے۔ زنانہ (۲) ہجڑا مخنث گرہ ہیجڑا بھانڈ (۳) صفت نامرد۔ بزدل۔ ہیز۔ زن صفت ✦ نازک کمر۔ پتلی کمر والا ✦

**زندان**۔ ف۔ اسم مذکر۔ قید خانہ۔ جیل۔ محبس۔ بندیکانہ۔ سجن۔ بندت خانہ ✦

ہیں لاغر جو نہ ہوتے تو سماتے کیونکر تنگ ہے خانۂ زنجیر سے زنداں اپنا ( )

**زندگانی**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ حیات۔ عمر۔ زیست۔ اَوْسْتھا۔ اربل ؎

آدمی بلبلا ہے پانی کا کیا بھروسہ ہے زندگانی کا

**زندگی**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ دیکھو (زندگانی) ؎

زندگی اپنی جو اس طور سے گزری غالب ہم بھی کیا یاد کرینگے کہ خدا رکھتے تھے (غالب)

**زندگی بسر کرنا**۔ ؤ۔ فعل متعدی۔ عمر کاٹنا۔ عمر گزارنا۔ دن بھرنا۔ جینا ✦



**زندگی بسر ہونا**۔ ؤ۔ فعل لازم۔ عمر کٹنا ✦

**زندگی بھر**۔ ؤ۔ تابع فعل۔ تمام عمر۔ تا بہ حیات۔ جیتے جی۔ مادام الحیات ؎

حسن کا اسکے ہے عالم یاد ہے تیرے در پہ زندگی بھر ہم رہے (ناسخ)

**زندگی تلخ ہونا**۔ ؤ۔ فعل لازم۔ جینا دوبھر ہونا۔ حیات کا وبال جان ہونا۔ جینے کا لطف نہ رہنا۔ جینے کا مزہ نہ رہنا۔ عیش میں کھنڈت ہونا ✦

**زندگی سے تنگ آنا۔ یا۔ ہونا**۔ ؤ۔ فعل لازم۔ جینے سے ناراض ہونا۔ زندگی سے عاجز ہونا۔ جینے سے بیزار ہو جانا ؎

ابھی مرجائیں یاں تنگ زندگی ہو تشویش ہیں لیکن نہیں ہو موت اپنی جو ہوا روکے تابو میں (ظفر)

**زندگی سے ہاتھ اُٹھانا۔ یا۔ دھونا**۔ ؤ۔ فعل متعدی۔ جینے سے مایوس ہونا۔ حیات سے نا اُمید ہونا۔ جینے کی امید نہ رکھنا ✦

**زندگی کا جام پینا**۔ ؤ۔ فعل متعدی۔ کسی کی سلامتی یا تندرستی کا جام پینا۔ کسی کی یاد میں شراب یا شربت کا پیالہ لیکر اُسکی سلامتی کی دعا مانگنا۔ کسی خوشی کے جلسے میں اپنے پیارے خواہ دوست خواہ افسر خواہ بادشاہ کے واسطے اُس کی درازی حیات کی دعا کرنا ✦

**زندگی میں**۔ ؤ۔ تابع فعل۔ جیتے جی ✦ سلامتی میں ✦

**زندہ**۔ ف۔ صفت۔ جیتا۔ حیات۔ ذی روح۔ ذی حیات ✦ ذی نفس ✦ جاگتا ✦ خوش ✦ تازہ ✦

**زندہ باش**۔ ف۔ دعا۔ جیتا رہ۔ جیتا رہ۔ سلامت رہ ✦ شاباش۔ مرحبا ✦

**زندہ در گور ہونا**۔ ؤ۔ فعل لازم۔ جیتے جی مرنا۔ موت سے پہلے مرنا۔ زندگی میں قبر کا مزہ کھانا ہے انہیں تو بیماری نے تو زندہ درگور کر رکھا ہے ✦

**زندہ دل**۔ ف۔ صفت۔ آسودہ دل کا الٹ۔ خوش طبع۔ خوش مزاج دل لگی باز۔ ظریف ✦

**زندہ دلی**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ خوش طبعی۔ دل لگی۔ خوش مزاجی۔ ظرافت۔ چہل ؎

زندگی زندہ دلی کا ہے نام مردہ دل خاک جیا کرتے ہیں (ذوق)

**زندہ رہنا**۔ ؤ۔ فعل لازم۔ جیتا رہنا۔ سلامت رہنا۔ تازہ رہنا۔ سرسبز رہنا

**زندہ کرنا**۔ ؤ۔ فعل متعدی۔ جلانا۔ حیات بخشنا۔ جان ڈالنا ✦

**زنگ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) لوہے کا میل۔ مورچہ۔ کدورت ؎

کدورت اپنے چہروں کی نظر آتی ہے لوگوں کو تماشا ہے کہ اُلٹے آئینے میں زنگ ٹھہرایا (ناسخ)

(۲) افریقہ کے ایک ملک کا نام۔ زنگبار۔ حبش (۳) گھنٹا لی۔ گھنگرو۔ گھنٹی ؎

مری لیلی کو یاں اگر لائے باندھوں ناقہ میں زنگ سونے کا (ناسخ)

زنگ

**زنگ آلود - یا - آلودہ** - ف - صفت - زنگ خوردہ - مورچہ لگا ہوا
مرچالا - کُند - کھونڈا - کھٹنا ❖
**زنگ لگنا** - ا - فعل لازم - جڑ لگنا - مورچہ لگنا ❖
**زنگار** - ف - اسم مذکر - تانبے کا کساؤ ❖ نیلا تھوتھا - طوطیا - سبز - ژنجار
(معرب زنگار) ❖
**زنگاری** - ف - صفت - زنگار کے رنگ کا - سبز - ہرا ❖
**زنگولہ** - ف - اسم مذکر - جرس ❖ گھنٹا گھنگرو - تال - بلاجل ❖
**زنگی** - ف - اسم مذکر - زنگبار کا باشندہ - حبشی - شیدی ❖
**زنگی ہڑ** - ا - اسم مؤنث - کالی ہڑ - چھوٹی ہڑ - ہلیلہ سیاہ ❖
**زنہار** - ف - تابع فعل - (۱) پناہ - بچاؤ - ہرگز (۲) تنبیہ و تاکید کا لفظ -
جیسے وہاں زنہار نہ جاؤ ❖
**زَوال** - ع - اسم مذکر - جاتا رہنا - نابود ہونا - کمی - گھٹاؤ - گھٹتی ❖ ڈھلاؤ
اُتار - تنزل ❖ ادبار - فرسودگی جیسے ہر کمال کو زوال ہے ❖
**زوال کا وقت** - ا - اسم مذکر - وہ وقت کہ جب آفتاب نصف النہار
سے ڈھلے - دوپہر کے بعد کا وقت - تیسرا پہر - ظہر ❖ گھٹتی کا پہرا ❖ دھوپ
ڈھلنے کا وقت ❖
**زوال ماہ** - ع - ف - صفت - چاند کا بدر ہونے کے بعد گھٹنا - عروج ماہ کا نقیض
**زَوائد** - ع - صفت - زائد کی جمع - فضول - زیادہ - بڑھتی - اوحکاری ❖
**زَوج** - ع - اسم مذکر - جفت - جوڑا - جٹ ❖ خاوند - جورو ❖ وہ عدد
جو کسر کے بغیر نصف ہو سکے - جیسے دو - چار - چھ - آٹھ وغیرہ ❖
**زوج الزّوج** - ع - اسم مذکر - وہ عدد جو دو پر تقسیم ہو کر پھر دو پر
بٹ سکے جیسے ۸ - ۱۶ - ۳۲ وغیرہ
**زوج الفرد** - ع - اسم مذکر - وہ عدد جو جفت و طاق دونوں پر بٹ
سکے - جیسے ۱۲ - ۱۴ - ۱۸ - ۱۰ وغیرہ ❖
**زَوجہ** - ع - اسم مؤنث - جورو - بیوی - گھر والی - استری - بہو - اہلیہ - حلیلہ ❖
**زَوجیت** - ع - اسم مؤنث - نکاح - عقد - بیاہ - جوڑا لگنا - گٹھ جوڑا - بندھنا
جورو بنا - جیسے حق زوجیت یعنی بیوی پنے کا حق ❖
**زوجیت میں لانا** - ا - فعل متعدی - جورو بنانا - نکاح میں لانا
عقد کرنا - نکاح کرنا ❖
**زود** - ف - تابع فعل - جلد - شتاب - تاولی - فوراً - ابھی - ترت - معاً ❖

زود

**زود آشنا** - ف - صفت - بہت جلد یار بن جانے والا - جلد گھل مل جانے والا ؎
کیوں جائیں جناب سے پرے کے    کھلائیگے زود آشنا آپ    (ناظم)
**زودرنج** - ف - صفت - بہت جلد خفا ہو جانے والا - تنگ مزاج
تُنقیل - مغلوب الغضب - تیز مزاج - جلا تن ❖
**زودرس - یا - زودفہم** - ف - صفت - تیز فہم - بات کی تہ کو جلد پہنچنے والا ذکی
**زودنویس** - ف - اسم مذکر - جلد جلد لکھنے والا ❖
**زُور** - ع - اسم مذکر - دغا - فریب - سالوس - مکر - جھوٹ - دروغ - کذب - چھل چھل ❖
شیطان بھی ناک سے جو کرتا ہے مکر و زور    اور بادی رہتا ہے - سو ہے وہ بھی تری دستگیر (نظیر)
**زور** - ف - اسم مذکر - (۱) بل - طاقت - توانائی - سکت - قوت - جیسے
زور بادشاہ زادوں وزیر زادوں پہلوانوں کا مقولہ (۲) غلبہ - زیادتی - کثرت
افراط - نہایت - از بس - از حد - بہت - ؎
ہ زور آتش رنگ حنا لگی کی    تری ہتھیلی کا تل صورت سپند ہوا    (دولہ)
عالم مستی میں کی بات پھر عزل اک اور بھی    زور کیفیت المستی میں ترنہ اشعار ہے    (رجات)
(۳ - برائے تعجب ❖) قیامت - غضب ❖ بڑا غضب ؎
پیر کو نامہ سے چھڑا مدرے نام کا ہے    مہربان زور ہو تم نے ستم ایجاد کیا    (ناسخ)
بزم طرب میں شکل دکھا کر چلے گئے    شادی میں زور غم پہ لگا کر چلے گئے    (رجات)
وہ تنک آکر پھر گئے تم زور پہ چالیں ہیں یہ ماہ    ہکو الفت نے تمکو انس گھر کے ساتھ ہے    (رجات)
(۴ - صفت) خوب - اچھا - عمدہ ؎
یار کا آستان پایا ہے    زور دل نے مکان پایا ہے    (رجات)
زور کیفیت اس شراب میں تھی    سب بہکتے ہیں اس ہوسے پی    (منون)
(۵) بس - قابو - اختیار - قدرت - سکت ؎
ہائے ان آنکھوں سے کہتے کو وہ ہا ہو سکے    اس انسوں پہ چل سکتا نہیں جادو کا زور    (آتش)
(۶) عجیب و غریب - انوکھا ؎
خاک سر ہے مرد سرپا مال    اے فلک زور انقلاب ہوا    (ناسخ)
(۷) مکر ذہون - ایک عجیب شخص - انوکھا آدمی ؎
ہے کشتی مجھ سے چرا تا ہے بندہ    ساقیا زاہد بھی کوئی زور ہے
(۸) ظلم و ستم - جور و جفا - سختی - جیسے زور نہیں - ظلم نہیں عقل کی کوتاہی ہے -
(۹) حکم - حکم - حکومت - جبر - دباؤ - اجارہ جیسے کچھ تمہارا زور نہیں چلتا کہ
چلے جائیں گھر پر ہی زور دکھاتے ہو - (۱۰ - صفت) چکول - چکدار - پھرتیلا ؎
چہتا تیرا بنا ہے گر زور    تو میری بھی کشش ہے جھلاوور    (رنگین)

زور

(۱۱) کوشش سعی۔ جد وجہد جیسے اس نوکری میں انھوں نے بھی خوب ہی زور لگایا

**زور آزمانا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ طاقت آزمائی کرنا۔ اپنے زور کا امتحان کرنا۔ طاقت دکھانا۔ زور دکھانا ؎

بالک انھوں کے گھر جب زور آزمائیں ٭ وہ گرد وار کو دیں ہم کو تماشا نچاویں (نظیر)

**زور آزمائی**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ طاقت آزمائی۔ کشتی۔ ارجنت و بل دکھانا جیسے بچے ہی پہندا آزمائی کرتے ہو۔ کسی بڑے سے لڑو تو جانیں ٭

**زور آنا**۔ ف۔ فعل لازم۔ طاقت بڑھنا۔ بل آنا۔ طاقت آنا۔ توانا ہونا ٭

**زور آور**۔ ف۔ صفت۔ بلوان۔ بلونت۔ بلی۔ طاقتور۔ صاحب زور۔ قوی

**زور آوری**۔ ف۔ اسم مؤنث (۱) طاقت۔ بل۔ سکت۔ بھگتی۔ توانائی (۲) زبردستی۔ زور آوری ٭

**زور بازو سے**۔ ف۔ تابع فعل۔ قوت بازو سے۔ اپنی طاقت سے۔ اپنی محنت و مشقت سے

**زور پر**۔ ف۔ تابع فعل۔ کمال پہ۔ انتہا پہ۔ انیر درجہ پر۔ جوبن پر۔ ترقی پہ۔ افزونی پر ؎

اب ہے پتنگ بازی قاتل پہ زور پر ٭ عاشق کے دل کے ٹھیلے کا الجھا ہے ڈور پر (امانت)

**زور پر چڑھنا**۔ فعل لازم۔ طاقت میں بھرنا۔ حد کمال کو پہنچنا۔ ترقی پر ہونا۔ مشاق ہونا ؎

دکھاتا جوش و خروش پینا زور پر چڑھ کر ٭ گئے جہاں میں دریا اتر بہت چڑھ کر (رند)

پتنگے پہ آگ سے ہر دم ہو آسماں کیا ٭ پڑھا ہے زور پہ اب نالہ و فغاں کیا (گلزار)

**زور پڑنا**۔ ف۔ فعل لازم۔ (۱) بوجھ پڑنا۔ دباؤ پڑنا۔ داب پڑنا (۲) طاقت صرف ہونا۔ زیادہ محنت پڑنا۔ جیسے آنکھوں پہ زور پڑتا (۳) مجبور کیا جانا۔ دبایا جانا ٭

**زور جتانا۔ یا۔ دکھانا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ حکم جتانا۔ حکومت دکھانا۔ دباؤ ڈالنا۔ طاقت ظاہر کرنا ٭

**زور چلانا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ حکومت چلانا۔ زبردستی یا رعب سے کوئی کام لینا۔ بل دکھانا

**زور چلنا**۔ ف۔ فعل لازم۔ بس چلنا۔ قابو چلنا۔ حکم چلنا۔ اختیار رہنا ٭ ؎

ہو گیا فرعون کا غرق دریائے نیل ٭ چل سکا ہرگز نہ اُسکا زور شاہی آب میں (ناقل)

خواہ جیتا رکھے وہ خواہ مجھے قتل کرے ٭ اس ستمگار پہ کیا زور مرا چلتا ہے (جرات)

جو پھر جائے اس بے وفا سے تو جانوں ٭ کہ دل پر نہیں زور چلتا کسی کا (مومن)

**زوردار**۔ ف۔ صفت۔ قوی۔ بلوان۔ بلونت۔ طاقتور۔ توانا۔ پُشٹ ٭

**زور دکھانا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ طاقت سے پڑھنا۔ آواز سے پڑھنا۔

**زور دیکر پڑھنا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ طاقت سے پڑھنا۔ آواز سے پڑھنا۔ کسی چیز کے تلفظ کو ایک خاص آواز کے ساتھ ادا کرنا ٭

زور

**زور دینا**۔ ف۔ فعل متعدی (۱) دباؤ ڈالنا۔ بوجھ ڈالنا (۲) مدد دینا۔ پشتی کرنا۔ حمایت کرنا۔ کمک دینا۔ تاکید کرنا۔ (۳) مجبور کرنا۔ تقاضا کرنا (۴) تقویت دینا۔ قوت دینا۔ زور بڑھانا۔ جیسے انجن کو زور دینا (۵) سخت کرنا۔ کڑا کرنا۔ جیسے کسی پرزے کو زور دینا (۶) کسی تلفظ کو زیادہ آواز سے ادا کرنا ٭

**زور دیوانہ ہونا**۔ ف۔ فعل لازم۔ نہایت دیوانہ ہونا۔ بالکل پاگل ہونا ؎

ہاتھ میں سلسلۂ زلف کا گر نہیں ٭ زور دیوانوں میں بستہ زنجیر نہیں (وزیر)

(۲) عاشق زار ہونا۔ نہایت فریفتہ ہونا ٭

**زور ڈالنا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ (۱) دبانا۔ مجبور کرنا۔ جبر کرنا۔ تنگ کرنا (۲) کمک پہنچانا۔ مدد کرنا۔ (۳) دباؤ ڈالنا۔ کسی طرف زیادہ طاقت دکھانا جیسے فوج کا کسی خاص مقام پر زور ڈالنا ٭

**زور زور**۔ ف۔ تابع فعل۔ نہایت طاقت سے۔ جلد جلد۔ جلدی جلدی

**زور سے**۔ ف۔ تابع فعل (۱) طاقت سے۔ تیزی سے۔ تندی سے۔ جلدی سے (۲) سختی سے۔ بمشکل ٭

ضعف کا نے نہیں دیتا تقاضا ہے لیکن ٭ گھر تلک کا ہوں جیسے زور سے چلا کر (مومن)

(۳) بشدت۔ نہایت۔ بکثرت۔ بدرجہا۔ نہایت درستی جیسے زور سے چھڑ لگا۔ یا زور سے مینہ برسا ٭

**زور شور**۔ ف۔ اسم مذکر۔ تیزی و تندی۔ چڑھاؤ۔ شدت ؎ ۔

عشق کے زور شور کو دیکھو ٭ جو بھلایا وہی خیال رہا ٭ (داغ)

**زور شور پر**۔ ف۔ تابع فعل۔ جوش و خروش پر۔ نہایت تندی و تیزی پر۔ از حد سختی اور شدت پر۔ طاقت اور توانائی پر ؎

ڈھونڈ ہے بیہودہ گریباں سے کوہ ٭ کہہ بن ندا آئی اب ہے اس زور شور پر (امیر)

کشتے میں لے کے کشتی بہتا زور شور پر ٭ پانی نہ پھیر دیں کہیں دریا کے شور پر (دبیر)

**زور شور سے**۔ ف۔ تابع فعل۔ (۱) بڑی طاقت سے۔ نہایت شدت سے۔ جوش و خروش سے (۲) شان و شوکت سے۔ طمطراق سے۔ دھوم دھڑکے اور بیسیر بھڑکے سے ٭

**زور شور کا**۔ ف۔ تابع فعل بھاری۔ گرا گمگھور۔ جوش و خروش کا۔ نہایت شدت کا ؎

ساقی بدلے تغافل مینا کا وقت ہے ٭ اٹھتا ہے ابر باغ میں کس زور شور کا (امیر)

**زور ظلم**۔ ف + ع۔ اسم مذکر۔ جور۔ سختی۔ جفا کرنا۔ زیادتی ٭

**زور کرنا**۔ ف۔ فعل متعدی۔ (۱) طاقت آزمانا۔ زور لگانا۔ زور مارنا (۲) کوشش

کرنا۔ سعی کرنا۔ (۳) دو پہلوانوں کا باہم لڑنا۔ (۴) بڑھنا۔ فعل پر ہونا ہے
مرض کا شدید کرنا ◆
**زور لگانا**۔ ﮨ۔ فعل متعدی (۱) اپنی طاقت سے سارا بل کرنا (۲) دھکیلنا
ٹھیلنا۔ آگے کو بڑھانا۔ اندر لگانا (۳) مدد کرنا۔ کمک کرنا۔ (۴) سعی کرنا
کوشش کرنا۔ سعی بلیغ کرنا (۵) چشمک کرنا۔ بلند پرواز کرنا (۶) استادی
مہارت کرنا۔ دھکے لگانا ◆
**زور مارنا**۔ ﮨ۔ فعل متعدی۔ نہایت کوشش کرنا۔ اپنی ساری طاقت کام میں لانا
خواہ نخواہ پیر کا اندازِ نصیب          زور یاروں نے بہت مارا دلیں ہارا (مصحفی)
**زور مند**۔ ف۔ صفت۔ طاقت ور۔ بلونت۔ بلوان ◆
**زور میں آنا یا بھرنا**۔ ﮨ۔ فعل لازم۔ طاقت میں بھرنا ◆ جوانی (۲) جوبن
میں بھرنا۔ کامل قوت پر ہونا ◆
**زور نکالنا**۔ ﮨ۔ فعل متعدی (۱) کمزور کرنا۔ کم طاقت کرنا۔ زور گھٹانا
(۲) طاقت آزمائی کرنا ◆
**زور نہ گھٹنا**۔ ﮨ۔ فعل لازم۔ جوش و خروش کا کم نہ ہونا۔ شدت کا نہ گھٹنا ؎
جھڑ لگی ابرِ بہاری کی بھی شیخی لیکن          نہ گھٹا زور مری اشک کے طوفان کا (تعیم)
**زور ہے**۔ ﮨ۔ کلمۂ تعجب (۱) غضب ہے۔ آفت ہے۔ قیامت ہے (۲)
نہایت کمال ہے۔ ازحد ترقی پر ہے ؎
زور ہے گرمی بازار ترے کوچے میں          جمع ہیں تیرے خریدار ترے کوچے میں (داغ)
**زورا**۔ ﮨ۔ اسم مذکر۔ زور۔ ظلم۔ حکومت۔ طاقت۔ سرزوری۔ سینہ زوری۔ جابجا ظلم
**زورا ڈھینا**۔ ﮨ۔ فعل لازم۔ غرور ڈھینا۔ جابجا ظلم نہ رہنا۔ حکومت یا طاقت
کا زوال ہو جانا ◆
**زورازوری**۔ ﮨ۔ اسم مؤنث۔ گنوار۔ زبردستی۔ دھینگا دھینگی ◆
**زوروں**۔ ﮨ۔ اسم مذکر۔ زور کی جمع ◆
**زوروں پر آنا**۔ ﮨ۔ فعل لازم۔ (۱) [illegible] صفت میں بھرنا۔ تیار ہونا
طاقت ور ہونا ◆
**زوروں پر چڑھنا**۔ ﮨ۔ فعل لازم (۱) نہایت مشتاق ہونا۔ قوت میں
بھرنا۔ طاقت میں بھرنا۔ نہایت زور آور اور تیار ہونا ؎
زوروں چڑھا ہے مرا جذبۂ وحشت          دامن کا الجھنا ہے گریبان کا جھگڑا (ناسخ)
(۲) طغیانی پر آنا۔ جوش و خروش پر ہونا ؎
زوروں پہ چڑھا ہوا ہے پانی          مردوں کی ہیں صورتیں ڈرانی (حالی)

(۳) حدِ کمال کو پہنچنا ؎
عشق میں کچھ نہیں کھلتے ہیں سپہ پاشی کی          کہیں زوروں پہ چڑھی ہو جو ترانی غلطی (شوق)
(۴) جوانی میں بھرنا۔ جوانی پر ہونا۔ موٹا تازہ ہونا۔ گدرانا ؎
محو ہو کر کے وہ نقش قدم و دل بیٹھا          کہہ رہا ہے سرو کو چڑھے کا شاہا ہے (ناسخ)
(۵) بڑھنا۔ زیادہ ہونا ؎
حد ترقی و زرِ طلا زوروں پہ ہے جنون          زنجیریں الجھتات نہ باہم چار طوق (اسیر)
(۶) گھمنڈ پر ہونا۔ اترانا۔ زعم میں بھرنا ◆
**زوزیے زوزیے**۔ ﮨ۔ تابع فعل (اطفال) دیکھو زور زور
**زوف ہے**۔ ﮨ۔ فعل لازم۔ تف ہے۔ لعنت ہے۔ بہشت گئے۔ چھی زوف
ہے تیری بار تاب پر گوٹ پر تیری شادی پر زوف ہے تیری جانی پر ◆
**زوفا**۔ ع۔ اسم مذکر۔ زوفا یابس۔ ایک قسم کی بناسپتی جو دواؤں کے واسطے
میں مار کر یابس اور رطب سے امراض کے واسطے تیار کیا جاتا ہے ◆
**زِہ**۔ ف۔ اسم مؤنث۔ (۱) کنارہ۔ حاشیہ۔ کگنی۔ دیوار کی وہ ابھری ہوئی زمین یا گانس
جو منڈیر کے نیچے یا ختم دیوار پر خوبصورتی کے لئے چھوڑ دیتے ہیں۔ (۲) جنا۔
بچہ دینا ◆ بچہ جنا۔ وضع حمل ہونا۔ چنانچہ دردِ زہ وغیرہ۔ دیکھو اسی جگہ زہ کمان
**زِہار**۔ ف۔ اسم مذکر (۱) عورت خواہ مرد کا اندام نہانی۔ شرمگاہ۔ فرج ◆ ذکر (۲)
پیڑو جیسے موئے زہار یعنی پیڑو کے بال۔ جھانٹیں ◆
**زُہد**۔ ع۔ اسم مذکر۔ تقویٰ۔ پرہیزگاری۔ پارسائی۔ جب ستر دنیوی یعنی دنیوی
چیزوں سے رغبت اٹھانا ◆
**زَہر**۔ ف۔ اسم مذکر (۱) بِس۔ سم۔ وہ چیز جس کے کھانے سے روح کا مزاج
فاسد ہو کر آدمی مر جاتا ہے ؎
کون ہو تجھ سے دو چار آنکھ غالم کر جا          تجھ میں زہر لے نگہ چشم پر افسوں ہے بھرا (ظفر)
(۲)۔ صفت۔ ﮨ۔ تلخ۔ کڑوا۔ کسیلا (۳)۔ صفت۔ ﮨ۔ ناگوار۔ مکروہ۔ برا خلاف
طبع ناگوار خاطر جیسے کھانا کھانا زہر معلوم ہوتا ہے ؎
فراقِ یار میں سیر چمن ہے زہر مجھے          کھلائیگا ابھی افیون کو کنار کی شاخ (ناسخ)
(۴) صفت۔ مہلک۔ قاتل۔ ہلاک کر دینے والا۔ مضر۔ مفسد۔ زہر جیسے یہ کھانا کھانا نہیں زہر ہے
(۵)۔ اسم مذکر۔ (۱) غصہ۔ خشم (۲)۔ صفت۔ بے لطف۔ بے مزہ ◆ بد ذائقہ ◆
**زہر اگلنا**۔ ﮨ۔ فعل متعدی (۱) زہر منہ سے نکالنا۔ بس ڈالنا ؎
کس طرح سے ہو یہ کیا نام ہے شہر بلا          بنگالی سانپ سے گیسو کو کہ زہر اگلا بھی (اسیر)
شمع جانی پر خدا کی مار زہر اگلے غضب          بڑھ گئی زلفوں سے ہو آن پہ پھیلیں (امانت)

(۲) نامناسب الفاظ زبان پر لانا - بُرا بھلا کہنا - دشمنی یا حسد کے باعث دل دُکھانے والے الفاظ زبان پر لانا - طعنہ دینا جیسے خاوند کا تو رُخ پھرتے ہی نہیں اپنی ہر ایک کی طبع عادت میں کر و فرق نہ تم اپنی نگہ سے کیوں زہر اُسے آپ اُگلتے نہیں دیتے (عارف)

(۳) آفت انگیز اور فتنہ برپا کرنیوالی باتوں کا زبان پر لانا سے

زلبسکہ مرتے ہیں اک سبزہ رنگ پر جرأت یہ شعر کہتے نہیں زہر ہم اُگلتے ہیں (جرأت)

(۴) غصہ نکالنا - دشمنی نکالنا - بدلہ لینا - (۵) لگانا - لگائی بجھائی کرنا - بدگوئی کرنا - اکسانا - بہکانا ٭ سے

دیکھیے کیا ہو آتی میرے اُسکا جواب پاس اُسکے ہیں بہت زہر اُگلنے والے (داغ)

**زہر آلودہ** - ف - صفت (۱) زہر کا بھرا ہوا - زہریلا - بکھ بھرا - بِس بھرا (۲) زہر کا بجھایا ہوا - زہر میں بسا ہوا ٭

**زہر آب** - ف - اسم مذکر - زہر آلودہ پانی - زہر گھلا ہوا پانی - بِس بھرا ہوا پانی زہر کا پانی سے

تر ہے بھیگے ہوئے گیسو سے یہ نُومیں نہیں چھیڑا وان ہاے زہر آب جان سن ٹپکتا ہے (ظفر)

ہے دلا تشنۂ دیدار تو کچھ کھا کے نہ مر پہلے اُس خنجر خونخوار کا زہر آب تو پی (جرأت)

**زہر باد** - ف - اسم مذکر (۱) خُناق - کنٹھ روگ - کنٹھ مالا - انتڑیوں کی خشکی کے سبب گلے کا خشک ہو جانا (۲ - ۱) ایک خوفناک بیماری جو ہاتھی یا گھوڑے کے فوطے پر ہوتی ہے - فتق - باد طایہ - باد زہر - (۳ - ۱) کسی قسم کا زہر جو سانس کے ذریعہ سے سرایت کرے جیسے آلوُل نال کے نکلنے یا سانپ کے کاٹنے سے جو زہر چڑھتا ہے ٭

**زہر باد چڑھنا** - ۱ - فعل لازم - جسم میں زہر کا سانس کے ذریعہ سے سرایت کر جانا - خون میں زہر کا گردش کر جانا - ٭

**زہر چھٹکنا** - ۱ - فعل متعدی (لکھنؤ) مسموم کے تمام جسم میں زہر کا سرایت کر جانا - زہر پھیلنا - زہر چڑھنا - (۲) زہر پھیلانا - زہر چڑھانا ٭

پھر یاد آگئی مجھے ناگن سی زلفِ یار پھر زہر عشق سارے بدن میں چھٹک گیا (بحر)

**زہر دار** - ف - صفت - زہریلا - سمی - بِس بھرا ٭

**زہر دینا** - ۱ - فعل متعدی - زہر کھلانا - زہر سے مارنا ٭ سے

بھاگو علاج دردِ محبت سے کیوں نہ میں دیتے طبیب زہر نقیض ہے دوا کے بعد (داغ)

**زہر قاتل** - ف - ع - صفت - زہر ہلاہل - سم قاتل - مُہلک زہر - مار ڈالنے والا زہر -

**زہر کرنا - یا زہر کر دینا** - ۱ - فعل متعدی - مزہ تلخ کر دینا - لطف کھو دینا - ناگوار کر دینا - بدمزہ کر دینا - کڑوا کر دینا جیسے اُسنے نمک بات کا کم زیب کا مزہ را کھایا پھیکا زہر کر دیا - دال میں نمک زہر کر دیا ٭ سے

زہر کر دی ہے وہ کھانا یکو لڑکر مجھ سے روٹھ کر کے میں سامنا اسکا نکھانے نہ عُوا (بدر گیس)

**زہر کھانا** - ۱ - فعل متعدی (۱) بِس کھانا - کوئی ایسی چیز کھانا کہ جس سے جان جاتی رہے - جان دینا - مرنا سے

زہر کھا کر بیکلتے ہیں نمک میں یا عشق بہت آنکھیاں ہیں دیکھ کر یا سبز سویٹہ ہے (داغ)

کبتلک رہنے کو کوئی کر تکو تیرا سیر مار مرنا سہل ہے اور زہر کھانا بات ہے (امیر)

جی میں آتا ہے بس زہر کھا کے سو رہئے جب اسکے رُخ پہ خط سبز فام دیکھتے ہیں (امانت)

(۲) عشق یا شرمندگی یا غم یا کسی سخت بیماری سے عاجز آکر جان دینا ٭ مرنا ٭ فریفتہ ہونا ٭ سے

زہر کھاتے ہیں طلبگار شہادت قاتل ہاتھ سے تیغ ترے جب سرو پا جلتے ہیں (آتش)

شلوالی و لطافت ہرگز ہوئی نہ کسیں تیری مسّوں پہ گر جو سبزے نے زہر کھایا (میر)

(۳) کسی ایسے کام کی تقلید کرنا جسکی قابلیت نہ ہو - رشک کھانا - رشک سے مرنا - حسد سے مرنا - جلنا ٭ سے

یہ عالم اُسکے خط سبز نے دکھایا ہے کہ جسکو دیکھ کے عالم نے زہر کھایا ہے (نصیر)

پچتنے سرو ہیں سب اُسکے قد پہ زہر کھاتے ہیں چمن میں سبزۂ خوکر ہو نہ جائیں سبحانک (ذوق)

کھلتا ہے بہارِ مُنہ کی خط پھر بھی اُسپہ زہر کھاتا لگا (میر)

ہر سمت ہے سبزہ لہلہاتا فیروزہ ہے جس پہ زہر کھاتا (شائق)

غیر کو بوسہ دیا ہے تم نے خط سبز کا بے تکلف ہے یہ میرے زہر کھانے کی جگہ (امیر)

زہر کھائیں نہ بات پر کیوں ہم قند کی ہے ملی تمہاری بات (امانت)

(۴) دُشمنی کرنا - عداوت رکھنا - جلن نکالنا سے

سبھوں کو ستے ہمیں خونِ ناب دل پلانا تھا فلک ہمیں تو تجھے کیا یہ زہر کھانا تھا (نظیر)

(۵) وَانت رکھنا - قصد رکھنا - اُدھار کھانا - سر رہنا - گرویدہ رہنا - ارادہ رکھنا

بجاہے خط جو ترے پشتِ لب پہ چھپا شکر کریں یہ طوطی ہے زہر کھائے ہوئے (اسیر)

**زہر کی چھُری** - س - صفت - شہد کی چھُری کا نقیض - بِس کی گانٹھ - فتنہ انگیز - زہریلا ٭

**زہر کے گھونٹ پینا** - ۱ - فعل متعدی - مجبور ہو کر غصّے کو ضبط کرنا - جُنجھلاہٹ کو روکنا - خشم کو جذب کرنا - اندر ہی اندر جلنا - دل ہی دل میں پیچ و تاب کھانا -

کھنے جو سالب شیریں کو ترے وار نکیاں گھونٹ سے زہر جو پیالی کے یہ دلگیر رہا (مسنون)

**زہر کے گھونٹ ہونا** - ۱ - فعل لازم - ناگوار گزرنا - تلخ ہونا سے

سخت جانی سے غمِ ہجر میں تنگ آیا ہوں میں زہر کے گھونٹ مجھے آبِ بقا ہوتے ہیں (داغ)

زہر

**زہر کی گانٹھ**۔ ۱۔ صفت۔ بِس کی گانٹھ۔ سر تا پا فتنہ۔ بالفتنہ انگیز۔ فتنہ پرداز۔ فتّان ✦ ؎

دو دو نیلم ہیں ہر دم ہے میرے درپے ایذا  ؎ کُتنی زہر کی ہی گانٹھ ہیں اسکو سمجھیں (ذوق)

**زہر لگنا**۔ ۱۔ فعل لازم۔ حد ناگوار گزرنا۔ نہایت بُرا معلوم دینا۔ تلخ گزرنا۔ آنکھوں میں کھٹکنا۔ دُشمن معلوم دینا۔ بُرا لگنا ؎

زہر لگتا ہے درد کا نا مجھے جانا تیرا  ہاں جو بہاتا ہے تو بہا تا ہی ہو آنا تیرا (رنگین)

زہر لگتی ہے مجھکو اچھوائی  میں ہوئی کیا جانی کر (ر ۔)

بہارِ طور ہے ہوا سبزہ و گل کے شوخی  چمن میں زہر لگتی ہے مجھے آواز طوطی کی (معروف)

**زہر مار کرنا**۔ ۱۔ فعل متعدّی (رغبت نا حالتِ آزردگی میں) نگلنا۔ ٹھونسنا۔ کھانا ✦ طوعاً و کرہاً کھانا۔ بیدلی سے کھانا ؎

دوستی ہے کہ سانپ بنکے مرے دل کو ڈسے  کرتا ہوں مشق زلف میں گر زہر مار کچھ (امانت)

شیرینی خط سے مٹ گئی بہلانے یار کی  ان چیونٹیوں نے سب ہے کر زہر مار کی (اسیر)

مُنتظر بیٹھے ہیں کب سے ہو سگ یار اسقدر  کس قربان بہلانے کی زہر مار کیا (ر ۔)

**زہر مُہرہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ تریاق۔ بِس مار۔ بِس ہرن۔ ایک پتھر کا نام جو زہر کو جذب کر لیتا ہے نیز ایک سبز پتھر جو بچوں کو موسم گرما میں ٹھنڈک کے واسطے پہناتے ہیں

**زہر مارنا**۔ ۱۔ فعل متعدّی۔ زہر کا اثر زائل کرنا۔ بِس دور کرنا۔ دفع مارنا ✦

**زہر ملانا**۔ ۱۔ فعل متعدّی۔ کڑوا کرنا۔ تلخ کرنا ✦ مزہ کرکرا کرنا۔ لطف کھونا۔ بُرا کرنا ✦ ؎

کوسے ہر جا ہیں برسوں بلبلِ شیدا کبھی  شربتِ وصل میں وہ زہر ملا دیتے ہیں (امانت)

**زہر مُہرۂ خطائی**۔ ف۔ اسم مذکر۔ شہر ختا کا زہر مُہرہ جو نہایت عمدہ اور خوشرنگ ہوتا ہے ✦

**زہر میں بجھانا**۔ ۱۔ فعلِ متعدّی۔ زہر آلود کرنا۔ زہر کے پانی میں بجھا دینا۔ بِس ملانا ؎

تیری تیغ کا زہر میں  ہر کل زخمِ شہیداں جو ہر لگتا ہے (نصیر)

**زہر میں بجھا**۔ ۔ صفت۔ زہر آلود ✦ وہ ہتھیار جسکا زخم کبھی اچھا نہو ✦ فتنہ انگیز ✦

چشمِ غضب نیم نگہ میرے واسطے  اک نیمچہ ہے زہر میں گویا بجھا ہوا (ذوق)

**زہر ہونا۔ یا۔ ہو جانا**۔ ۱۔ فعلِ لازم (۱) بُرا ہونا۔ باعثِ آزار ہونا۔ مُضر ہونا۔ باعثِ تکلیف ہونا جیسے بُروں کی صحبت ہی اسکے حق میں زہر ہو گئی

کیجیے پُر تا نفس میں گر نہ نغمہ سنج  زہر جتنا ہو گئی میری زباں جیرِ لیجیے (معارف)

زہرہ

(۲) تلخ ہونا۔ کڑوا ہونا۔ تلخ ہونا جیسے منہ تو کشتانی اُنے سالن زہر ہو گیا (۳) زیادہ ہو جانا۔ بہت بڑھ جانا جیسے دال میں نمک زہر ہو گیا۔ وغیرہ ✦

**زہر ہے**۔ ۱۔ محاورہ۔ (۱) سمِ قاتل ہے۔ نہایت مُضر ہے۔ آزار رساں ہے۔ آزردہ ہے ؎

ہیں جو صاحب درد انکو زہر ہے سامانِ عیش  موت کا ساماں زخمی گنتے ہیں مہتاب کو (ناسخ)

مجھ دل فگار کو نہ شبِ ماہ میں پھرا  زخمی کے حق میں زہر ہے یہ چاندنی (امانت)

(۲) حد ناگوار ہے۔ بے لطف ہے ✦ ؎

یاں کفِ دریا نظر میں زہر ہے  اژدہا ہے بحر میں جو لہر ہے (ناسخ)

(۳) تلخ ہے۔ کڑوا ہے۔ (۴) زیادہ ہے۔ بہت ہے جیسے نمک زہر ہے۔

**زَہرا**۔ ع۔ اسم مؤنث۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا لقب جو انکے حُسن کے سبب رکھا گیا تھا

**زُہرَہ**۔ ع۔ اسم مؤنث (۱) لولی فلک۔ ناہید۔ شکر۔ شوکو۔ ایک ستارہ کا نام جو تیسرے آسمان پر ہے ؎

دمِ رقص اُسنے جو کی زلف وا  تو زُہرہ اسیرِ سلاسل ہوئی (صبا)

(۲) ایک خوبصورت عورت کا نام جسپر ہاروت و ماروت دو فرشتے عاشق و شیدا ہو کر بباعث عذابِ الٰہی پھنسے ✦

**زُہرہ جبین**۔ ف۔ صفت۔ زہرہ کی سی پیشانی والا۔ قمر طلعت۔ ماہ پیکر۔ چاند کے سے مکھڑے والا ✦ خوبصورت ✦

**زَہرَہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (۱) صفرے کی تھیلی۔ مرارہ۔ تلخہ۔ پتّا۔ ایک انتڑی معروف کا نام جسمیں زرد اور نیلے رنگ کا تلخ پانی بھرا رہتا ہوتا اور حیوانات کے جگر سے چپکا رہتا ہے۔ چونکہ یہ منبع حرارت ہے اسوجہ سے شجاعت اور دلیری پر مجازاً اطلاق ہونے لگا (۲) دلیری۔ شجاعت۔ قوّت۔ قدرت۔ مردانگی ✦ ہمت۔ حوصلہ ✦ گردہ۔ کلیجہ۔ دل۔ جگر۔ جگرا ✦

**زہرہ آب ہونا**۔ ۱۔ فعل لازم۔ حوصلہ پست ہونا۔ بُزدلی اور نامردی کا ظاہر ہونا۔ نامردی چھانا۔ رُعب اور نامردی طاری ہونا۔ خوف زدہ ہونا۔ پتّا پانی ہونا۔ دہشت ماننا ؎

کیوں میں کیا کہوں سر دل پتا سب پاس کا  اُسے تو دیکھکر ہوتا ہے زہرہ آب پاس کا (ظفر)

گھر سے بازار میں نکلتے ہوئے  زہرہ ہوتا ہے آب انساں کا (غالب)

ہے شانہ ہی نہ زلف کے ہاتھوں سے دلفگار  آئینہ کا بھی رُخ سے ہوا زہرہ آب ہے (مرزا)

سرکشی اندوہ ہجراں سب دلِ بیتاب تھا  آب کا پانی جگر طاقت کا زہرہ آب تھا (رستم)

**زہرہ پانی ہونا**۔ ۱۔ فعلِ لازم۔ دیکھو (زہرہ آب ہونا) ✦ ؎

سنگ کا جب تجھ دیکھے سے ہو زہراب     چشمِ مجنوں میں حیرت سے ہے جو ٹھیرا پانی (نصیر)
ہر لغت میں جو دیکھا کب سے گھرا پانی     کیونکر فرمائیں خود کا دہو زہرا پانی (مومن)

**زہرہ پھٹنا** - ف - فعل لازم - (۱) خوف یا دہشت کے مارے جگر ٹکڑے ٹکڑے ہونا - رُعب چھانا - کلیجہ پھٹنا - دل دھڑکنا - (۲) حیرت میں رہنا - متحیر ہونا (۳) جلنا - حسد کرنا - رشک کرنا - انگاروں پر لوٹنا ◆

**زہر اُتارنا** - ف - فعل متعدی - دیکھو (ریشا مارنا) ◆

**زہریلا** } اسم مذکر } صفت } (۱) زہردار - بسیلا - بِس بھرا (۲) فتنہ انگیز
**زہریلی** } اسم مؤنث } } شریر - بدذات - خصیل - غصہ ناک - طبیعی

**زہے** - ف - کلمۂ تعجب و تحسین - بلی ہے - واہ - واہ - کیا کہنا ہے - کیسا خاصا بش - خے ◆ عجب - غضب ◆ سے

نہ جانو ہوا اُس کا وہی حال     جسے جو کہہ بازوئے زباں سے (مومن)

**زیادتی یا زیادتی** - ف - اسم مؤنث (۱) کثرت - وفور - بہتات - افزونی شدت - (۲) ظلم - جبر - سختی ◆ زبردستی - غلبہ ◆

**زیادتی کرنا** - ف - فعل متعدی - جبر کرنا - سختی کرنا - ظلم کرنا - زبردستی کرنا - تعدی کرنا

**زیادہ** - ع - صفت - افزوں - بہت - بیش ◆ بڑھتی - بڑھا ہوا ◆ فاضل فالتو - سوا ◆ سے

مرتے ہیں نہ ہمارے ہم ہمدم     تو ظلم میں کرتا ہے ستم اور زیادہ (ذوق)

**زیادہ تر** - ف - صفت - بیشتر اور سوا - بہت زیادہ - اور بھی - اکثر - غالب

**زیادہ حدِ ادب** - ف ع - دعائے خاتمہ - (یہ فقرہ جب کسی بزرگ یا حاکم کو عرضی خواہ عریضہ لکھتے ہیں تو بطور خاتمہ اخیر پر لکھا کرتے ہیں جس سے غرض یہ ہوتی ہے کہ اب میں حدِ ادب پر اسکا خاتمہ کرتا ہوں) ◆

**زیادہ خیریت ہے** - ف - خاتمۂ خط - یعنی باقی خیریت ہے - آنکھ بخیریت ہے - آیندہ عافیت ہے ◆

**زیادہ ستانی** - ف - اسم مؤنث (قانون) زیادہ طلبی - حصول بالجبر - سرکاری اجازت یا معمول سے زیادہ لے لینا - مراد از رشوت ◆

**زیادہ سے زیادہ** - ف - تابع فعل - حد درجہ کا - بہت سے بہت ◆

**زیادہ کرنا** - ف - فعل متعدی - (۱) بڑھانا - پہلے سے زیادہ کرنا - سوا کرنا (۲) دسترخوان اُٹھانا یا پوشاک وغیرہ اُتارنا ◆ کم کرنا ◆

**زیادہ گو** - ف - اسم مذکر - فضول گو - یاوہ گو - جھوٹا - دروغ گو - بات کو بڑھا کر کہنے والا

**زیادہ گوئی کرنا** - ف - فعل متعدی - مبالغہ کرنا - بات بڑھا کر کہنا -



فضول بکنا - بڑ ہانکنا ◆

**زیادہ ہونا** - فعل لازم - (۱) بڑھنا - سوا ہونا - (۲) فاضل ہونا - باقی رہنا (۳) ختم ہونا - تمام ہونا - اُٹھایا جانا - جیسے دسترخوان وغیرہ زیادہ ہونا ◆

**زیادہ ہے** - ف - خدا - برکت ہے - بہت ہے - نہیں ہے - جب کسی فقیر کو جواب دینا ہوتا ہے تو رد سوال کے واسطے یہ فقرہ زبان پر لاتے ہیں تاکہ نہیں کا لفظ ہماری زبان سے نہ نکلے ◆

**زیادتی** - ف - اسم مؤنث - دیکھو (زیادتی) ◆

**زیارت** - ع - اسم مؤنث - (۱) کسی متبرک مقام یا آدمی کا دیکھنا - جاترا تیرتھ - حج - مقدس مقام کا نظارہ - (۲) کسی بزرگ کا مقبرہ یا تکیہ آستانہ ◆ - درگاہ ◆

**زیارت کرنا** - فعل متعدی - کسی مقدس مقام یا بزرگ کا نظارہ کرنا - حاضر ہونا - بزرگ سے ملنا ◆

**زیارت گاہ** - ع ف - اسم مؤنث - مقدس جگہ - متبرک مقام - درگاہ - آستانہ - دربارِ بزرگانِ دین ◆

**زیاں** - ف - اسم مذکر - سود کا نقیض - نقصان - خسارہ - گھاٹا - ٹوٹا - ضرر

دنیا میں سود و زیاں نے رہنے دیا نہ ہوش کو     بازار جہاں کا جاتے ہیں ہی زباں سودا (سودا)

**زیب** - ف - اسم مؤنث - مرادف زینت - آرایش - زیبائش - سوبھا - سنگار - سجاوٹ - خوشنمائی - خوبصورتی ◆ رونق سے

مجھے اے رشکِ چمن زیبِ چمن ہو ہی ہے     سرو کی طرح ہر اک شاخِ سمن ہو ہی ہے (اسیر)

**زیبِ تن کرنا** - ف - فعل متعدی - کسی چیز کو جسم پر آراستہ کرنا - پہننا لگانا جیسے تمغہ یا پوشاک زیبِ تن کرنا ◆

**زیب دینا** - ف - فعل لازم - بھلا لگنا - سوبھا دینا - سوبھا ہونا - کھلنا ◆ موزوں ہونا - خوشنما ہونا - سجنا ◆

**زیب و زینت** - ف - اسم مؤنث - بناؤ سنگار - آرایش - خوشنمائی آراستگی - سجاوٹ - ٹھاٹھ باٹ ◆

**زیبا** - ف - صفت - (۱) زیب دینے والا - سندر - بھلا - خوشنما - خوبصورت - آراستہ - بنا سنورا ◆ موزوں - سپتا (۲) لائق - مناسب - جیسے تم کو یہ بات زیبا نہیں سے

تم کو مجھ پر جفا تمہیں میں وفا     وہ تمہیں زیبا ہے یہ زیبا مجھے (اسیر)

**زیبائش** - ف - اسم مؤنث - پھبن - آرایش - زینت - سوبھا - خوشنمائی - بناؤ

زیبق - ع - اسم مذکر - پارہ - سیماب - رس ◆

زیبندہ - ف - صفت - زیب دینے والا ◆

زیتون - ع - اسم مذکر - ایک مشہور درخت کا نام جس کے روغن کو زیت کہتے ہیں - جلپائی کا درخت ◆

زید - ع - اسم مذکر - ایک فرضی نام - جیسے عمرو - خالد - ولید وغیرہ ◆

زیر - ف - اسم مؤنث - بم کا نقیض - دھیمی آواز - مدھم آواز - نیچا سُر - تھا - طبلہ یا ڈھولک کا بایاں رُخ ◆

زیر و بم - ف - اسم مذکر - طبلہ یا ڈھولک کا داہاں بایاں رُخ ◆ نیچ اُونچا سر ◆

زیر - ف - اسم مذکر - (۱) جزم - کسرہ - وہ آڑی لکیر جو حرف کے نیچے دیتے ہیں ۔ (۲) صفت - بالا کا نقیض - نیچے - تحت - پائیں (۳) کمزور - کم طاقت جیسے زیروں کے شیر ہوتے ہیں ◆

زیر انداز - ف - اسم مذکر - وہ کپڑا یا چمڑا جو حقے کے نیچے پانی وغیرہ کی حفاظت کے واسطے رکھتے ہیں ◆ غالیچہ ◆

زیر بار - ف - صفت - بوجھ میں دبا ہوا - مقروض - قرضدار - دیندار - مدیون ◆

زیر بار ہونا - ف - فعل لازم - قرض کے نیچے دبنا - صرف میں دبنا - مقروض ہونا - قرض میں گھرنا ◆

زیر باری - ف - اسم مؤنث - قرضداری - دینداری ◆

زیر بند - ف - اسم مذکر - گھوڑے کا تنگ ◆ وہ تسمہ جو گھوڑے کی پیٹ کے نیچے باندھا جاتا ہے - پیش بند ◆

زیر بند مارنا - یا لگانا - ف - فعل متعدی - کوڑے مارنا - تسمہ سے خبر لینا ◆

زیر پائی - ف - اسم مؤنث - (ٹھنٹو) ایک قسم کی زنانی جوتی - کفش پائی ۔ ـہ

ہتنی ہے ہر دم حسن ناس محبوب کا ۔ ماہ کامل زیر پائی کا ستارہ ہو گیا (ناسخ)

زیر تجویز - ف ع - تابع فعل - سوچ بچار یا غور میں کسی معاملہ کے واسطے فکر کرنا ◆ زیر حکم ◆

زیر حکومت - ف ع - تابع فعل - ماتحت - رعیت - زیر فرمان - زیر امر

زیر دست - ف - اسم مذکر - ماتحت ◆ زبردست کا نقیض - غریب - کمزور - کم طاقت جیسے زبردست مارے زیر دست روئے ◆

زیر سایہ - ف - تابع فعل - (۱) حمایت میں - پناہ میں (۲) - (ف) قریب - پاس جیسے ہم ان کے زیر سایہ رہتے ہیں (۳) - (ف) نیچے - پائیں ۔ ـہ

مسجد کے زیر سایہ خرابات چاہئے ۔ بھوں پاس آنکھ قبلۂ حاجات چاہئے (غالب)



زیر کرنا - ف - فعل متعدی - مغلوب کرنا - دبانا ◆ قابو میں لانا - بس میں لانا ◆ فتح کرنا - ماتحت کرنا - حکومت میں شامل کرنا ◆

زیر مشق - ف ع - اسم مذکر (۱) وہ چمڑا یا وصلی جسے لکھنے کی مشق کرتے وقت کاغذ کے نیچے رکھ لیتے ہیں - (۲) مفعول) زیر احکام دینے والا - ماتحت

زیر نظر (۳ - ف) ہاتھ پر چڑھا ہوا - رواں ◆

زیر و زبر - ف - صفت - تہ و بالا - اوپر نیچے - درہم برہم ◆ اُلٹ پلٹ ◆ تلے اوپر ◆ تتر بتر ◆

زیر و زبر کرنا - ف - فعل متعدی - تہ و بالا کرنا - تباہ و برباد کرنا - اُلٹ پلٹ کرنا ۔ ـہ

حسن کا وش مژگاں ہے بیک چشم زدن ۔ کر دیا جس کو یہاں زیر و زبر وہ میں ہوں (معروف)

کتنی ہیں نصیر اُس بت کافر کی یہ پلکیں ۔ اک پل میں دو عالم کو کریں زیر و زبر ہم (نصیر)

زیر و زبر ہونا - ف - فعل لازم - تہ و بالا ہونا - تلے اوپر ہونا - اوپر نیچے ہونا - اُلٹ پلٹ ہونا - پراگندہ ہونا - پریشان ہونا - تتر بتر ہونا ۔ ـہ

دیگا جنبش جو تو مژگاں کو تو ہو جائینگی ۔ تیرے مجنوں کی صفیں زیر و زبر آپ سے آپ (ظفر)

جو دل رہیں سرگرم آہ و فغاں ہو ۔ تو زیر و زبر سب زمیں آسماں ہو (جرأت)

زیرہ - ف - اسم مذکر - (۱) کموں - ایک خوشبودار باریک تخم کا نام جو اکثر مسالے میں پڑتا ہے مزاجاً دوسرے درجہ میں گرم و خشک (۲) پھولوں کے اندر کا باریک باریک رُواں - زیرگل - زرد زرہ ◆

زیرۂ سفید - ف - اسم مذکر - دھولے رنگ کا زیرہ ◆

زیرۂ سیاہ - ف - اسم مذکر - کالے رنگ کا باریک باریک زیرہ ◆

زیرک - ف - صفت - دانا - دانشمند - فہمیدہ ◆ ہوشیار ◆ باسلیقہ - سگھڑ - چتر - ہنرمند - چالاک ◆

زیرکی - ف - اسم مؤنث - دانائی - دانشمندی - پھرت - چترائی - ہوشیاری - تیزفہمی

زیریں - ف - تابع فعل - نیچے کا - تلے کا - پائیں ◆

زیست - ف - اسم مؤنث - زندگی - حیات - عمر - اوستھا - ہستی - جینا ۔ ـہ

تیرے بن زیست کس کو بھاتی ہے ۔ نیم مردن سے لذت آتی ہے (مومن)

زیست کا حظ اُٹھ جانا - یا اُٹھ چکنا - ف - فعل لازم - لطف زندگی جاتا رہنا - جینے کا مزہ نہ رہنا ۔ ـہ

اب بیٹھے قہر میں بیٹھے ۔ اُٹھ چکا زیست کا یہاں سے حظ (ممنون)

زیست کا حظ اٹھانا - ف - فعل لازم - لطف زندگی حاصل ہونا - جینے کا مزہ آ جانا ◆

**زیست کرنا** - ف - فعل متعدی - جینا - زندگی بسر کرنا ◆

**زیست مشکل پڑنا** - ف - فعل لازم - زندگی دشوار ہونا - جینا دوبھر ہونا ◆

**زین** - ف - اسم مذکر - (۱) چارجامہ ◆ کاٹھی ◆ سرج ◆ سے

دم بھی اس مہماں سرائے دہر میں چلتے نہ پائے
آسنی ہی یاں توسن عمرِ رواں پہ زیں ہوا　　آتش

(۲) پالان - کجاوہ ◆

**زین پوش** - ف - اسم مذکر - زین کے اوپر ڈالنے کا کپڑا - چارجامہ کا غلاف ◆

**زین دھرنا یا کسنا** - ف - فعل متعدی - گھوڑے پر کاٹھی رکھنا - چارجامہ لگانا ◆

**زینت** - ع - اسم مؤنث - دیکھو (زیب) ◆

**زین خاں** - ف - اسم مذکر - عورتوں کا ایک فرضی جن ۔ سے

صدجہاں سے کسی سے لگا بیٹھے لگا
کوئی کہے ہے کہ ہے زین خاں کا مجھ پہ کرم
کیا ترے سر آچڑھے چاروں کے چاروں ملاں
شاہ دریا شیخ سدو زین خاں نقشیاں　　رنگین

**زینہ** - ف - اسم مذکر - نردبان - سیڑھی - پوڑی - ششکر ◆

**زینہار** - ف - حرف تنبیہ - ہرگز - کبھی ◆

**زیور** - ف - اسم مذکر - (۱) گہنا پاتا - ٹوم - چیز - رقم - انجوکن سے

زرگر کا تیرے ہاتھ جو پہنچے سپہر تک
زیور بنا کے لائے زرِ آفتاب کا　　اسیر

(۲) زیب - زینت - زیبائش - آرائش - بناؤ سنگار ◆



# ژ

**ژ** - ف - اسم مؤنث (۱) فارسی کا چودھواں اُردو کا ستریواں حرف جسے زائے فارسی یا عجمی کہتے ہیں - ہندی اور عربی میں یہ حرف نہیں پایا جاتا (۲) حساب جمل میں اسکے عدد زائے منقوطہ کے برابر سات فرض کیے جاتے ہیں (۳) یہ حرف فارسی میں کبھی جیم سے اور زائے معجمہ سے بدلتا ہے جیسے ژاژ سے ژاج اور رازدحام سے اژدحام وغیرہ ◆

**ژاژ** - ف - اسم مذکر - (۱) اونٹ کٹارا - ایک کانٹوں دار جھاڑی کا نام جسے اونٹ بہت کھاتا ہے (۲) بیہودہ بات - بیفائدہ بات - مغوبات ◆

**ژاژخا** - ف - صفت - بیہودہ گو - بکواسی ◆

**ژاژخائی** - ف - اسم مؤنث - بیہودہ گوئی - بکواس ◆

**ژالہ** - ف - اسم مذکر - تگرگ - اولا - پتھر - بجری ◆

**ژالہ باری** - ف - اسم مؤنث - اولوں کی بارش - اولے پڑنا - تگرگ زدگی ◆

**ژند** - ف - اسم مذکر - (۱) خرقہ گلیم - دلق - گدڑی - پھٹا ہوا کپڑا (۲) بزرگ و مجیبہ (۳) زردشت کی ایک کتاب کا نام جسے آتش پرست آسمانی کتاب خیال کرتے ہیں (۴) زردشت کے زمانے کی زبان - بہت پرانی فارسی ◆

**ژندہ** - ف - اسم مذکر - گدڑی - پرانا خرقہ - پیوند لگا ہوا جامہ ◆

**ژولیدہ** - ف - صفت - الجھے ہوئے - درہم برہم - پریشان - بکھرے ہوئے - تتر بتر - شیفتے

**ژولیدہ حال** - ف ع - صفت - پریشان حال - خستہ حال - آلودہ حال

**ژولیدہ مو** - ف - صفت - بکھرے ہوئے بال - الجھے ہوئے بال - پراگندہ مو ◆

**ژیان** - ف - صفت - خشمناک - غضبناک ◆ تندخو - اکثر درندوں اور کمتر شکاری پرندوں کے حق میں آتا ہے - جیسے شیر ژیان ◆



# صحت نامۂ جلدِ دوم فرہنگِ آصفیہ

جسے رفاہِ عام سٹیم پریس لاہور کی بے توجہی، بے پروائی، عدم نگرانی اور کارپردازانِ مطبع کی حسن کارگزاری کا پورا پورا کارنامہ سمجھنا چاہیے مہربانی فرما کر قبل از استعمال درست فرمالیں یا جس لغت کو دیکھیں ساتھ ہی اُس کے صفحے کے صحت نامے پر بھی ایک نظر ڈال لیں

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۹ | چراغ کر دیئے نہیں | چراغ روشن کر دیئے نہیں |
| ۲ | ۲ | ۹ | ٹمانٹ - ۵ - اسم مذکر | ٹماٹ - ۵ - اسم مؤنث |
| ۲ | ۲ | ۱۵ | ٹماپ | ٹماٹ |
| ۲ | ۲ | ۲۰ | حیاسے پھیرنا | حیلے سے پھیرنا |
| ۳ | ۱ | ۱۶ | پیوند | پیوند |
| ۴ | ۱ | ۱۹ | وا | او |
| ۵ | ۲ | ۶ | پچکے | پچکی |
| ۵ | ۲ | ۹ | وہ رگڑ گئی | رگڑ گئی |
| ۶ | ۱ | ۱ | سر | چھپر |
| ۶ | ۱ | ۴ | پیچے ٹوپی - ۵ - اسم مؤنث | پیچے ٹوپی - ۵ - اسم مذکر |
| ۷ | ۱ | ۱۹ | بری فوج | بڑی فوج |
| ۷ | ۲ | ۶ | موٹ | موٹھ |
| ۸ | ۲ | ۲۳ | نہ جھپکا | نہ جھپکانا |
| ۱۰ | ۱ | ۸ | جھماسہ | جھما |
| ۱۳ | ۱ | ۲۵ | پٹھائے | پٹھائیں |
| ۱۴ | ۲ | ۹ | لوم دیتا | ڈوم دینا |
| ۱۶ | ۲ | ۱۲ | اموا کے | امواکی |
| ۱۶ | ۲ | ۲۴ | ٹھٹا لوئی | ٹھڈا ٹوئی |
| ۱۷ | ۱ | ۸ | دو | وہ |
| ۱۹ | ۲ | ۲ | میرا | مرا |
| ۲۲ | ۲ | ۲۱ | مرا | ٹھہرنا |
| ۲۳ | ۱ | ۸ | مقررہ | مقترہ |
| ۲۵ | ۲ | ۷ | ہرو باہن | بیرو باہن |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۱ | ۵ | ثبوت | ثبوت |
| ۲۷ | ۱ | ۷ | تبوت | تبوت |
| ۲۷ | ۲ | ۴ | کاسے شکستہ | کاسۂ شکستہ |
| ۲۷ | ۲ | ۵ | سستہ | زائد لکھا گیا ہے |
| ۲۷ | ۲ | ۹ | میں جو | میں |
| ۲۸ | ۱ | ۱۵ | ابن بہوت | ابن - بہوت |
| ۲۸ | ۱ | ۲۴ | نہ | تا |
| ۲۹ | ۱ | ۹ | کسعت | کیفیت |
| ۲۹ | ۱ | ۱۷ | عامر | حاضر |
| ۲۹ | ۲ | ۶ | سردی جھکنا | سرڑی جھکنا |
| ۲۹ | ۲ | ۱۴ | ضیغہ نویسی | خطبہ نویسی |
| ۲۹ | ۲ | ۲۱ | رنجکہ | رنجگہ |
| ۳۰ | ۱ | ۱۲ | جڑے | بلڑے |
| ۳۱ | ۱ | ۷ | پیالہ جمشید | پیالۂ جمشید |
| ۳۱ | ۱ | ۲۸ | خلف ابن | خلف - ابن |
| ۳۲ | ۱ | ۱۸ | رسن | رَس |
| ۳۴ | ۱ | ۱۴ | دہلی کی بیگمات | (دہلی کی بیگمات |
| ۳۵ | ۱ | ۶ | کونت | کُوت |
| ۳۶ | ۱ | ۲۲ | قابل پذیرا | قابلِ پذیرائی |
| ۳۶ | ۲ | ۹ | سورٹ | سورٹھ |
| ۳۷ | ۱ | ۱۵ | جبہ | جبہہ |
| ۳۷ | ۱ | ۱۶ | جبہ سائی | جبہہ سائی |
| ۳۷ | ۱ | ۱۸ | قلو- | - قلو- |
| ۳۷ | ۱ | ۳۴ | پرھوانا | پڑھوانا |
| ۳۷ | ۲ | ۲۳ | الفاق | اِتفاق |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷ | ۲ | ۲۷ | ررر | دور |
| ۳۷ | ۲ | ۲۸ | تمیٹی | تچھتی یا تپستی |
| ۳۷ | ۲ | ۲۹ | ہندوں | ہندوؤں |
| ۳۷ | ۲ | ۲۹ | لباں | لباس |
| ۳۷ | ۲ | ۳۰ | سیوڑی | سیوڑے |
| ۳۸ | ۱ | ۱۴ | جٹ | (زیادہ ہونا چاہیے) جٹ کر۔ جٹ ٹھہر کر ٹھہر کے |
| ۳۸ | ۱ | ۲۰ | روپیوں یا پیسوں بگری | روپیوں یا پیسوں کی بِجری |
| ۳۹ | ۱ | ۲۹ | پالی | پائی |
| ۳۹ | ۲ | ۱۸ | جوروکی تصغیر | جوروکی تصغیر بہ تحقیر |
| ۴۰ | ۱ | ۳ | زمین ماپنے | زمین ناپنے |
| ۴۰ | ۲ | ۳ | تاک | تلک |
| ۴۱ | ۲ | ۱۸ | اُتشب | اُتسب یا اُتشب |
| ۴۱ | ۲ | ۲۰ | جشن اڑنا | جشن اُڑانا |
| ۴۱ | ۲ | ۲۵ | کمراہونا | کمراسونا |
| ۴۲ | ۱ | ۱۴ | جھگ | جگ |
| ۴۳ | ۱ | ۲۲ | اس سیمبر | اُس کمن بر |
| ۴۳ | ۲ | ۱۲ | اُتشب | اُتسب یا اُتشب |
| ۴۴ | ۱ | ۲۶ | جلتزن | جلترن |
| ۴۴ | ۲ | ۱۲ | اوپ | اُدوب |
| ۴۶ | ۱ | ۱۰ | یہ شعر طبع آیندہ میں نکال دیا جائیگا | |
| ۴۶ | ۲ | ۷ | خدمتگا | خدمتگار |
| ۴۷ | ۱ | ۱ | کس طرح | کس طرح سے |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۴۷ | ۱ | ۲۳ | کر | کو |
| ۴۷ | ۲ | ۱ | جمادی الاول | جمادی الاولے |
| ۴۷ | ۲ | ۳ | جمادی الآخر جمادی الثانی | جمادی الاخرے |
| ۴۸ | ۱ | ۳ | جاہنا | چاہنا |
| ۴۸ | ۱ | ۷ | اُٹھاے | اُٹھائے |
| ۴۸ | ۲ | ۵ | منگواے | منگوائے |
| ۴۸ | ۲ | ۶ | اوس | اُس |
| ۴۹ | ۱ | ۲ | یوم الخمس | یوم الخمیس |
| ۴۹ | ۱ | ۴ | جمگی | جمعگی |
| ۴۹ | ۱ | ۵ | سوداکرنے | سودالینے |
| ۴۹ | ۲ | ۲ | حمل | مُجمَلُ |
| ۴۹ | ۲ | ۲۹ | جمہور | جُمہور |
| ۵۰ | ۱ | ۱۳ | بھوتنا | بھُتنا |
| ۵۰ | ۱ | ۲۴ | جن | [illegible] |
| ۵۰ | ۱ | ۲۶ | ٹھادو | ٹھاڈو |
| ۵۰ | ۲ | ۲۹ | رمد | رصد |
| ۵۱ | ۱ | ۵ | وسن | سنہ |
| ۵۱ | ۲ | ۲۳ | مجتی | مجتبی |
| ۵۲ | ۱ | ۱۸ | گھنگا | گھنکا |
| ۵۲ | ۱ | ۲۶ | خودرو | خودرو |
| ۵۲ | ۲ | ۱۹ | سکھاکر | رکھ کر |
| ۵۴ | ۱ | ۲۷ | گاری | گالی |
| ۵۴ | ۲ | ۲۹ | وا | مُوا |
| ۵۴ | ۳ | ۲۰ | پانج | پانچ |
| ۵۴ | ۲ | ۲۴ | کستاخی | گستاخی |
| ۵۴ | ۲ | ۲۹ | رد | ردّ |
| ۵۵ | ۱ | ۵ | صاف تھا جب تک جواب صاف تھا اسکے بعد | صاف تھا جب تک جواب صاف تھا |
| ۵۵ | ۱ | ۲۷ | بدبطن | بربطن |
| ۵۵ | ۱ | ۳۰ | جوالا | جوالا (دراصل بکسر سکون) |
| ۵۵ | ۲ | ۴ | جوالا | جوالا (دراصل بکسر سکون) |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۲ | ۱۰ | امردے ریشہ | امرد۔ بے ریشہ |
| ۵۵ | ۲ | ۲۶ | جاگیا | جاتیا |
| ۵۶ | ۱ | ۹ | سوچتا | سوجھتا |
| ۵۶ | ۱ | ۲۳ | وہ شاہی مکان | وہ شاہی مکان جہاں |
| ۵۶ | ۲ | ۱۰ | اسیں | اُسمیں |
| ۵۷ | ۱ | ۳۰ | پہنائی | پہنی |
| ۵۷ | ۲ | ۹ | جوتا | جُوتا |
| ۵۷ | ۲ | ۱۷ | جوتے | جُوتے |
| ۵۷ | ۲ | ۱۸ | جوتے | جُوتے |
| ۵۷ | ۲ | ۱۹ | جوتے | جُوتے |
| ۵۷ | ۲ | ۲۰ | جوتے | جُوتے |
| ۵۷ | ۲ | ۲۲ | جوتی | جُوتی |
| ۵۹ | ۲ | ۲۷ | جُوڑا | جوڑا |
| ۶۰ | ۱ | ۱۰ | جوڑے | جُوڑے |
| ۶۰ | ۱ | ۱۷ | جوڑا | جُوڑا |
| ۶۰ | ۱ | ۳۱ | وہ بچہ جوایک ساتھ پیدا ہوا ہو | وہ بچے جو ایک ساتھ ایک ماں کے پیٹ سے پیدا ہوئے ہوں |
| ۶۰ | ۲ | ۱ | جُوڑی | جوڑی |
| ۶۱ | ۱ | ۳۰ | آفات | آفت |
| ۶۲ | ۱ | ۲۷ | جُون | جون بکسر جیم وضم واو |
| ۶۲ | ۱ | ۲۹ | جُم | جم (بکسر جیم) |
| ۶۲ | ۲ | ۱۹ | [illegible] | [illegible] |
| ۶۲ | ۲ | ۳۰ | جونان | جونار |
| ۶۴ | ۲ | ۲۷ | لفظ رہ گیا ہے | جھاڑ پھونک [illegible] |
| ۶۵ | ۲ | ۱۰ | [illegible] | [illegible] |
| ۶۶ | ۱ | ۱۳ | [illegible] | [illegible] |
| ۶۶ | ۱ | ۱۴ | اناڑپن | اناڑی پن |
| ۶۶ | ۱ | ۱۶ | گررا | [illegible] |
| ۶۶ | ۱ | ۱۹ | [illegible] | [illegible] |
| ۶۶ | ۱ | ۲۱ | تگاکر | لگاکر |
| ۶۶ | ۱ | ۲۳ | کلانے | گلانے |
| ۶۶ | ۱ | ۳۱ | گھاٹ۔ گھاٹ | گھاٹ گھاٹ |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۶۷ | ۱ | ۵ | وہ | کھوہ |
| ۶۷ | ۱ | ۲۳ | نمائش | نمایش |
| ۶۷ | ۲ | ۲۶ | جیسے جیسے | جھجتے جھجتے |
| ۶۸ | ۱ | ۲۷ | دورآخر | دور پہ آخر |
| ۶۹ | ۲ | ۷ | دوشاے | دوشالے |
| ۷۱ | ۱ | حاشیہ | نام | ناک |
| ۷۱ | ۱ | ۲۴ | نگر | مگر |
| ۷۱ | ۲ | ۱۸ | لنگا | گنگا |
| ۷۱ | ۲ | ۱۸ | ویچ | بیچ |
| ۷ | ۲ | ۱۸ | دریا | دریاؤ |
| ۷۲ | ۱ | ۶ | سن کی آبشار | سنگ آبشار |
| ۷۳ | ۱ | ۳۰ | الک | اٹک |
| ۷۳ | ۲ | ۱۴ | گولاکناری کا | گوٹاکناری کا |
| ۷۴ | ۲ | ۲۰ | دھجالوا | دھجا۔ لُوا |
| ۷۵ | ۱ | ۱۹ | الاب | الاپ |
| ۷۶ | ۲ | ۵ | جھوٹوں کا بادشاہ | جھوٹے ہیں ہم تو آپ ہم جھوٹوں کے بادشاہ |
| ۷۶ | ۲ | ۱۴ | دوگے بو | دوگے بوسہ |
| ۷۷ | ۱ | ۱۷ | جھوٹا | جھوٹا |
| ۷۷ | ۱ | ۲۴ | جھوکسا | جھوکنا |
| ۷۷ | ۱ | ۳۰ | مُرق | مرق |
| ۷۷ | ۲ | ۲۲ | جتاتا | جتاتا |
| ۷۸ | ۱ | ۹ | جھولا | جھُولا |
| ۷۸ | ۱ | ۱۰ | سفر | سفری |
| ۷۸ | ۱ | ۱۷ | جھوم جھوم | جھُوم جھُوم |
| ۷۸ | ۱ | ۱۸ | جھوم جھوم | جھُوم جھُوم |
| ۷۸ | ۱ | ۲۲ | موئے سرکو نہ سوا | موئے سرکو نہ سواد |
| ۷۸ | ۱ | ۲۹ | جھومگا | جھومکا |
| ۷۸ | ۲ | ۲ | جھُوم جھوم | جُھوم جھُوم |
| ۷۸ | ۲ | ۴ | جھومنا | جھُومنا |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۷۸ | ۲ | ۵ | جھومنا | جھُومنا |
| ۷۸ | ۲ | ۱۳ | ایک قسم کے حال | ایک قسم کے چاول |
| ۷۸ | ۲ | ۱۵ | چھونپڑے | جھونپڑی |
| ۷۹ | ۱ | ۱ | عضب | غضب |
| ۷۹ | ۱ | ۲۷ | گھرے | گھرے |
| ۷۹ | ۲ | ۶ | جھیل کر | جھیل کر |
| ۷۹ | ۲ | ۲۴ | ایک سم | ایک قسم |
| ۸۲ | ۱ | ۱۶ | (کنوار) | (گنوار) |
| ۸۲ | ۱ | ۲۳ | کنارہ کتی | کنارہ کشی |
| ۸۲ | ۱ | ۲۷ | محنوں | مجنوں |
| ۸۲ | ۱ | ۲۹ | بدلا | بولا |
| ۸۲ | ۲ | ۲۲ | جیوت دار | رجیوٹ |
| ۸۳ | ۱ | ۱ | بنائے | بھائے |
| ۸۳ | ۱ | ۱۰ | چمں | چمن |
| ۸۳ | ۱ | ۱۲ | انسبت کرنا | اُنسیت کرنا |
| ۸۳ | ۱ | ۲۸ | زکوں | زبون |
| ۸۳ | ۲ | ۹ | گیاگرا | کیاگرا |
| ۸۳ | ۲ | ۱۴ | میری | مری |
| ۸۳ | ۲ | ۱۴ | ات لت | ات گت |
| ۸۴ | ۱ | ۱ | قصۂ غم نے جی کھوایا | قصۂ غم نے جی کھپایا |
| ۸۴ | ۱ | ۲۹ | بجان خاطر | رجحان خاطر |
| ۸۴ | ۱ | ۱۴ | مایل آنا | مائل کرنا |
| ۸۴ | ۲ | ۹ | جی کُوٹنا | جی لوٹنا |
| ۸۵ | ۱ | ۱۲ | گھٹ میں اُتار | گھٹ میں اُتارنا |
| ۸۵ | ۱ | ۱۶ | امادہ رکھنا | آمادہ رکھنا |
| ۸۵ | ۲ | ۸ | میں | من |
| ۸۵ | ۲ | ۱۳ | وہ تھیلی | وہ تھیلی جو |
| ۸۵ | ۲ | ۱۴ | دہن | دامن |
| ۸۵ | ۲ | ۱۵ | ڈھب | ڈب |
| ۸۵ | ۲ | ۲۲ | دیکھا | دیکھا |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۸۵ | ۲ | ۲۲ | (جودا) | (سودا) |
| ۸۵ | ۲ | ۲۵ | لئو | للو |
| ۸۶ | ۱ | ۱۶ | فتح کیا | فتح کیا جائے |
| ۸۶ | ۱ | ۱۷ | مردہ | فردہ |
| ۸۶ | ۱ | ۲۴ | جینا | بیتا |
| ۸۶ | ۲ | ۹ | جیٹ | جیٹھ |
| ۸۶ | ۲ | ۱۶ | جٹھائی | جٹھانی |
| ۸۶ | ۲ | ۲۸ | قابل تعریف | قابلِ تعریف |
| ۸۷ | ۱ | ۱۴ | جیگڑا یا جیگھٹر | جیگرا یا جیگھٹر |
| ۸۷ | ۱ | ۱۵ | سکے | مٹکے |
| ۸۷ | ۱ | ۲۱ | تولوری | توکوری |
| ۸۷ | ۱ | ۲۲ | [illegible] | [illegible] |
| ۸۷ | ۱ | ۲۲ | سہراندھی | سہرابادھتی |
| ۸۷ | ۱ | ۲۴ | جبل | جیل |
| ۸۷ | ۱ | ۳۰ | اکلس | الکشی |
| ۸۷ | ۲ | ۱ | (قصاب) | (قصّاب) |
| ۸۷ | ۲ | ۲ | اوجھے | اوجھے |
| ۸۷ | ۲ | ۱۲ | جینابھاگتا | جیتاجاگتا |
| ۸۷ | ۲ | ۱۵ | جیئو | جئو |
| ۸۷ | ۲ | ۱۶ | جیئو | جیو |
| ۸۷ | ۲ | ۲۵ | رستاطناب | رستا ـ طناب |
| ۸۷ | ۲ | ۲۸ | ول | بول |
| ۸۷ | ۲ | ۲۹ | شامل شامل | شامل |
| ۸۸ | ۱ | ۱۰ | معنی نبرہ | نبرہ کے معنی میں بنا کے فارسی بھی بولتے ہیں |
| ۸۸ | ۱ | ۲۴ | ٹکرے | ٹکڑے |
| ۸۸ | ۱ | ۲۷ | تعریف بیجا | تعریف بیجا |
| ۸۸ | ۲ | ۲۱ | پتیسر | پتیس |
| ۸۹ | ۲ | ۴ | تین | چار |
| ۸۹ | ۲ | ۵ | ـ | چھتاکابل میں |
| ۹۱ | ۲ | ۷ | چاردا | چاروا |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۱ | ۳ | علاج | علاج |
| ۹۲ | ۱ | ۱۰ | پت | پات |
| ۹۲ | ۱ | ۱۵ | بربکاول | بکاول |
| ۹۲ | ۲ | ۱۲ | چکشش | چکش |
| ۹۳ | ۱ | ۳ | باؤ | جاؤ |
| ۹۳ | ۱ | ۱۳ | اسے | اسے |
| ۹۴ | ۱ | ۱ | آئینہ: | ائنہ |
| ۹۴ | ۱ | ۶ | چاندناسا | چاندتارا |
| ۹۴ | ۱ | ۲۰ | ماہ پارہ | ماہ پارہ |
| ۹۶ | ۱ | ۲۸ | ٹھوری کاگڑا | ٹھوڑی کا گڑھا |
| ۹۷ | ۱ | ۱۰ | بان | پاں |
| ۹۷ | ۲ | ۳ | وزنگا | دورنگا |
| ۹۸ | ۲ | ۲ | لگ مشول | لک مشغول |
| ۹۹ | ۱ | ۷ | کاسہ زالو | کاسۂ زانو |
| ۹۹ | ۱ | ۲۲ | چپتی مرے | چپتی کرتے |
| ۱۰۰ | ۱ | ۱۴ | دیکھو دیکھو... | دیکھو تم میری جمہراہی |
| ۱۰۰ | ۱ | ۲۸ | جاج | مجروح |
| ۱۰۰ | ۲ | ۱۹ | پچھت | پچھٹ |
| ۱۰۱ | ۲ | ۱۶ | ترقا | ترقنا |
| ۱۰۳ | ۲ | ۱۳ | پچیں | پچین |
| ۱۰۵ | ۱ | ۲۳ | برہ گیا | بڑھ گیا |
| ۱۰۷ | ۱ | ۱۷ | چُرق | چُرتی |
| ۱۰۷ | ۲ | ۴ | کشمیر | کشمیری |
| ۱۰۷ | ۲ | ۱۴ | سان چرکھا | سان چڑھانا |
| ۱۰۸ | ۱ | ۴ | لاڈ | لاؤ |
| ۱۰۸ | ۱ | ۲۴ | آرائش | آلائش |
| ۱۰۸ | ۱ | ۲۵ | چھیراخط | چھیرا ـ خط |
| ۱۰۸ | ۲ | ۱۷ | سر | سُسر |
| ۱۰۸ | ۲ | ۲۶ | چھُرتا | چھُرنا |
| ۱۰۹ | ۱ | ۱۲ | چپوامرانی | چھترمرانی |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۰ | ۱ | ۳۰ | آزار بند | اِزار بند |
| ۱۱۱ | ۱ | ۱۱ | جیف نظر | حیف نظر |
| ۱۱۱ | ۱ | ۲۸ | تام | تمام |
| ۱۱۱ | ۲ | ۱۶ | پہ | پیہ |
| ۱۱۱ | ۲ | ۱۶ | تہار | تیار |
| ۱۱۲ | ۱ | ۳ | بھایا | پھایا |
| ۱۱۲ | ۱ | ۷ | گلے | لگے |
| ۱۱۲ | ۱ | ۹ | خشم کرد دہ | خشم کردہ |
| ۱۱۲ | ۱ | ۱۳ | آ) | آیا |
| ۱۱۲ | ۱ | ۱۴ | رنسٹانا | ہنسانا |
| ۱۱۲ | ۱ | ۱۴ | ٹھنانا | ہنٹانا |
| ۱۱۲ | ۱ | ۱۹ | ستور لور | شور بور |
| ۱۱۲ | ۲ | ۲ | بانہہ پرمری جپکتا مارکے | بانہہ پر پیری جپکتا مارکے |
| ۱۱۲ | ۲ | ۱۵ | غش وغضی | غش وغشی |
| ۱۱۲ | ۲ | ۱۶ | دھار سوار حلقہ آہنی | دھار وار حلقہ آہنی |
| ۱۱۲ | ۲ | ۱۶ | ستبار | ہتیار |
| ۱۱۲ | ۲ | ۱۷ | ہمدو | ہندو |
| ۱۱۲ | ۲ | ۱۸ | مس | قتل |
| ۱۱۲ | ۲ | ۱۹ | نگو | نگر |
| ۱۱۲ | ۲ | ۲۳ | ح | پیچ |
| ۱۱۲ | ۲ | ۲۷ | آٹھانا | اُٹھانا |
| ۱۱۲ | ۲ | ۲۷ | ٹیڑھے کی لسا | ٹیٹو کی لینا |
| ۱۱۳ | ۱ | ۱۴ | پچل | پچّل |
| ۱۱۴ | ۱ | ۱ | پکناچور | پھکناچور |
| ۱۱۴ | ۱ | ۲۵ | گھٹے | گھٹنے |
| ۱۱۴ | ۱ | ۲۷ | چکوترا | چکوترا |
| ۱۱۴ | ۱ | ۲۹ | کیک | کبک |
| ۱۱۵ | ۱ | ۱۵ | اس | اُس |
| ۱۱۵ | ۱ | ۱۸ | سے | بسے |
| ۱۱۵ | ۱ | ۱۸ | یک یک | یک بیک |
| ۱۱۵ | ۱ | ۲۰ | کاور | کافر |
| ۱۱۵ | ۱ | ۲۱ | سنگ | سبک |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۵ | ۱ | ۲۲ | وُہ | وہ |
| ۱۱۵ | ۲ | ۱۴ | ادِ | آدِ |
| ۱۱۵ | ۲ | ۱۶ | چمٹ | چپیت |
| ۱۱۵ | ۲ | ۱۹ | (۱) نلہ | (۱) تلہ |
| ۱۱۵ | ۲ | ۲۰ | روئی | روٹی |
| ۱۱۵ | ۲ | ۲۳ | سفرکاتہہ | سفرکاتہیہ |
| ۱۱۵ | ۲ | ۲۷ | نصب ہونا | غضب ہونا |
| ۱۱۶ | ۱ | ۱۳ | نگاہ | نگاہ |
| ۱۱۶ | ۲ | ۹ | گو | یاں |
| ۱۱۶ | ۲ | ۹ | چلوتل | چکوتل |
| ۱۱۷ | ۱ | ۷ | چلبجی | چلبچی |
| ۱۱۸ | ۱ | ۲۲ | مراد | مزار |
| ۱۱۸ | ۲ | ۱۱ | پیر | پہیر |
| ۱۱۸ | ۲ | ۱۵ | میلہ | میلا |
| ۱۱۹ | ۲ | ۲۱ | نیساں کرم | نیسانِ کرم |
| ۱۲۰ | ۱ | ۱۱ | نامس | تامیں |
| ۱۲۰ | ۱ | ۱۸ | کھاے | کھائے |
| ۱۲۰ | ۱ | ۲۲ | مستغی | مستغنی |
| ۱۲۰ | ۲ | ۹ | مئں | میں |
| ۱۲۱ | ۱ | ۲۶ | آے | آئے |
| ۱۲۱ | ۲ | ۱ | پانڈے | پانڈو |
| ۱۲۲ | ۱ | ۲۵ | مُرزقی | مُرزقی |
| ۱۲۲ | ۲ | ۳ | قسم | ایک قسم |
| ۱۲۳ | ۱ | ۲۰ | ہوگئی | ہوگئے |
| ۱۲۴ | ۱ | ۱۰ | کھلتے | کھلے |
| ۱۲۴ | ۲ | ۱۱ | اواز | آواز |
| ۱۲۵ | ۱ | ۲۲ | چوٹ سیٹ | چوٹ پھیٹ |
| ۱۲۶ | ۱ | ۱۱ | چھُونا | چھونا |
| ۱۲۶ | ۳ | ۱۳ | چھُدو | چھوڈو |
| ۱۲۶ | ۱ | ۱۵ | چھلانگ | چھے ویدانگ |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۶ | ۱ | ۱۶ | دھرم | دھرم شاستر |
| ۱۲۶ | ۲ | ۱۹ | چُور | چور |
| ۱۲۷ | ۱ | ۲۹ | پیارے | پیادے |
| ۱۲۷ | ۱ | حاشیہ | پچور پہرہ | چوپہرہ |
| ۱۲۸ | ۲ | ۲۷ | دقنی | دوجنی |
| ۱۲۹ | ۱ | ۴ | دوثمی | دوجمی |
| ۱۳۱ | ۱ | ۲۲ | باہر | یاہر |
| ۱۳۱ | ۱ | ۲۳ | ساٹ | چاٹ |
| ۱۳۱ | ۱ | ۲۵ | (صحیح چو) | (صحیح چوکھ) |
| ۱۳۱ | ۱ | ۲۷ | حاسے کا | چارمنہ کا |
| ۱۳۱ | ۱ | ۲۹ | پھیراپا | پھراپا |
| ۱۳۲ | ۱ | ۱۹ | لسی | لیتی |
| ۱۳۲ | ۲ | ۱ | سنہ ۳۲ | سنہ ۱۰۳۲ ہجری |
| ۱۳۳ | ۲ | ۱ | اور | اور آور |
| ۱۳۳ | ۲ | ۸ | ساکا | سانچا |
| ۱۳۴ | ۱ | ۱۰ | سے | سینے |
| ۱۳۴ | ۱ | ۱۸ | ساں | یہاں |
| ۱۳۴ | ۱ | ۲۴ | ہوکے | ہوتے |
| ۱۳۴ | ۱ | ۲۵ | کہینگی | کہینگے |
| ۱۳۴ | ۱ | ۲۷ | نہلانے | نہلانے |
| ۱۳۹ | ۱ | ۱۸ | اوس | ساوس |
| ۱۳۹ | ۱ | ۲۲ | پمیس | پینس |
| ۱۳۹ | ۱ | ۲۳ | کسی | کئی |
| ۱۴۰ | ۱ | ۱۹ | خاس | خارش |
| ۱۴۱ | ۱ | ۳۳ | مکرا | جھگڑا |
| ۱۴۲ | ۱ | ۲ | جواب | جوآب |
| ۱۴۲ | ۱ | ۴ | بقامدُ | بقامدہ |
| ۱۴۲ | ۱ | ۴ | مدل | بدل |
| ۱۴۲ | ۱ | ۱۶ | پھٹرخالی | پھیٹرخانی |
| ۱۴۲ | ۱ | ۳۰ | پنچی | پنچی |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴۳ | ۱ | ۲۴ | کچ | کچھ |
| ۱۴۴ | ۱ | ۱ | وہر | ڈیڑ |
| ۱۴۴ | ۱ | ۹ | ساسوں | پیلسوں |
| ۱۴۴ | ۱ | ۱۴ | ا | — |
| ۱۴۴ | ۱ | ۳۱ | کل | کلسا |
| ۱۴۵ | ۱ | ۷ | جیارا | جیڑا |
| ۱۴۵ | ۱ | ۸ | دیارا | دیڑا |
| ۱۴۵ | ۱ | ۱۲ | چمن | چمن |
| ۱۴۵ | ۱ | ۱۹ | کپے کا | کپے کا |
| ۱۴۶ | ۲ | ۱ | نقصان لشکت | نقصان شکست |
| ۱۴۷ | ۲ | ۸ | بچہ کا ہگنا | بچہ کا ہگنا۔ (۲) نفرت کرنا |
| ۱۴۷ | ۲ | ۱۵ | (۲) | (۲) ایک |
| ۱۴۷ | ۲ | ۱۹ | ہندوعوہ | (ہندوعو) |
| ۱۴۷ | ۲ | ۲۴ | جیزے۔ | چیزکے |
| ۱۴۸ | ۱ | ۷ | چھیڑ | چھیڑ |
| ۱۴۸ | ۱ | ۱۱ | گو | گر |
| ۱۴۸ | ۱ | ۱۳ | مژگاں | مژگاں |
| ۱۴۸ | ۱ | ۲۱ | چھڑنا | چھیڑنا |
| ۱۴۸ | ۲ | ۳ | بزنگ | برنگ |
| ۱۴۸ | ۲ | ۱۰ | الاپہنا | الاپنا |
| ۱۴۹ | ۱ | ۸ | آوازہ لوازہ | آوازہ توازہ |
| ۱۴۹ | ۱ | ۹ | جھینٹا پینٹا | چھینٹا پڑنا |
| ۱۴۹ | ۲ | ۷ | بلاس | ہلاس |
| ۱۴۹ | ۲ | ۲۷ | چینتا | چینتا |
| ۱۵۰ | ۱ | ۲۳ | چنگھار | چنگھاڑ |
| ۱۵۱ | ۱ | ۱۲ | نتر | نشتر |
| ۱۵۲ | ۱ | ۷ | لشان | نشان |
| ۱۵۲ | ۲ | ۱۲ | جین مانا | چیں ماننا |
| ۱۵۶ | ۱ | ۹ | غ | ع |
| ۱۵۶ | ۲ | ۲۷ | ساکنس | سانس |
| ۱۵۷ | ۱ | ۴ | مس | ایں |
| ۱۵۷ | ۲ | ۷ | ٹوئے | ٹوٹے |
| ۱۵۷ | ۲ | ۲۷ | حجراسوز | حجراسود |
| ۱۵۸ | ۱ | ۲۲ | ردکے | روکے |
| ۱۵۸ | ۲ | ۱۲ | خنگی کرنا | خفگی کرنا |
| ۱۵۸ | ۲ | ۱۴ | نجلے | تجلی |
| ۱۵۸ | ۲ | ۳۱ | بذات | بدذات |
| ۱۶۰ | ۱ | ۳۰ | نانوانی | ناتوانی |
| ۱۶۲ | ۲ | ۱۲ | بل جائے | ٹل جائے |
| ۱۶۵ | ۱ | ۱ | جو کچھ اٹھا تا ہی | خدا اٹھالے جو کچھ اٹھاتا ہے |
| ۱۶۵ | ۱ | ۲۷ | شرح | شرع |
| ۱۶۶ | ۲ | ۲۰ | مسر | مسیحا |
| ۱۶۹ | ۲ | ۲۴ | ملایم (بقلم جلی) | ملایم (بقلم خفی چاہیے) |
| ۱۷۰ | ۲ | ۷ | حل کرنا | حل گرنا |
| ۱۷۰ | ۲ | ۲۷ | قوت۔ باصرہ | قوتِ باصرہ |
| ۱۷۲ | ۱ | ۱۵ | ایام یطمث | ایام طمث |
| ۱۷۵ | ۱ | ۳۱ | عالی ناغی | عالی دماغ |
| ۱۷۷ | ۲ | ۵ | خالہ کا گھر | خالہ کا گھر ہے |
| ۱۷۸ | ۲ | ۳۰ | خانخاں | خان خاناں |
| ۱۷۹ | ۱ | ۱۹ | کما دیں | کمادیں |
| ۱۷۹ | ۱ | ۱۷ | اُڑدیں | اُڑوادیں |
| ۱۷۹ | ۱ | ۲۱ | چون نیست | چوں زرنیست |
| ۱۷۹ | ۲ | ۲ | ببری | میری |
| ۱۷۹ | ۲ | ۲۵ | فلک دہ | فلک زدہ |
| ۱۷۹ | ۲ | ۱۸ | چھر | چیز |
| ۱۸۰ | ۱ | ۸ | مئے | سے |
| ۱۸۰ | ۱ | ۸ | تھی | تھے |
| ۱۸۳ | ۱ | ۲۹ | لوئینگے | بوئینگے |
| ۱۸۸ | ۲ | ۳۰ | محلف | مختلف |
| ۱۹۰ | ۱ | ۸ | ریخنہ | ریختہ |
| ۱۹۰ | ۱ | ۱۳ | جس کا ایک | جس کا ایک بجا |
| ۱۹۰ | ۲ | ۱ | مرتی | مربّا |
| ۱۹۰ | ۲ | ۲۲ | اردت | ارادت |
| ۱۹۱ | ۱ | ۱۲ | اکتر | اکثر |
| ۱۹۴ | ۱ | ۲۲ | بدطوبے | بدطوئے |
| ۱۹۵ | ۱ | ۱۷ | مال | مائل |
| ۱۹۵ | ۲ | ۱۴ | ایک | ایک دن |
| ۱۹۶ | ۲ | ۱۴ | گوہ کن | کوہ کن |
| ۱۹۶ | ۲ | ۲۵ | کٹھس | کٹھن کام |
| ۱۹۷ | ۲ | ۱۹ | ختکہ | خشکہ |
| ۱۹۹ | ۲ | ۲۸ | وہ دوخطوط | وہ خطوط |
| ۲۰۵ | ۱ | ۲۵ | خمیارہ | خمیازہ |
| ۲۰۶ | ۱ | ۱ | فیرمتشدذ | غیرمتشدّد |
| ۲۰۷ | ۲ | ۳ | دور دورو | دَور دَورہ |
| ۲۰۸ | ۱ | ۱ | جلایا | جلاپا |
| ۲۰۸ | ۱ | ۱۵ | کیا تو اب | کیا اب |
| ۲۱۰ | ۱ | ۲۷ | خود | خِود |
| ۲۱۰ | ۲ | ۱۲ | خورائی سے | خودرائی سے |
| ۲۱۱ | ۱ | ۳۰ | خود | خور |
| ۲۱۵ | ۱ | ۳ | درند | رند |
| ۲۱۷ | ۱ | ۴ | خبر | خیبر |
| ۲۱۹ | ۲ | ۱۴ | بادش | پاداش |
| ۲۲۰ | ۲ | ۳ | داوُد | داوُو |
| ۲۲۰ | ۲ | ۳ | داوُد | داوو |
| ۲۲۰ | ۲ | ۶ | مادی | ہادی |
| ۲۲۰ | ۲ | ۷ | داوُد | داوُو |
| ۲۲۰ | ۲ | ۱۵ | داوُد | داوُو |
| ۲۲۰ | ۲ | ۱۲ | ینتھ | پنتھ |
| ۲۲۰ | ۲ | ۱۹ | داوُد | داوُو |
| ۲۲۰ | ۲ | ۲۳ | داوُد | داوُو |

